اس جہت سے کہ حرف ساکن وتد مین لائے کہ اصل مستفعلن ہے اور مسبغ کہنا اس جہت سے کہ بعد
قطع کے سبب باقی رہا بلکہ بہتر یہ ہے کہ جیسا قطع کو کہتے ہین کہ عبارت مجموع حذف ساکن وتد مجموع
اور تسکین متحرک دوم سے ہے اور اسیطرح ایک تغیر اور ثابت کرین کہ وہ عبارت ہو تسکین متحرک دوم
سے اور لبس وتد بہ سبب اوس تغیر کے مشتمل اوپر ایک متحرک اور دو ساکن کے ہوا اور رہنے اوس رکن
کا کہ جسمین وتد ایسا ہوا اعرج نام رکھا اور اعراج بمعنی لنگ ہے منتخب اور غیاث سے اور مناسبت ظاہر ہے
ہم و ہمچنین اگر مستفعلن احذ شود یعنی وتد مجموع از آخرا و بیفتد با وزن فعلن آید و بعد از ان در آخر
مصراع ساکن ہم وشود تا بر وزن فعلان شود نتوان گفت کہ این رکن ہم احذ است وہم مسبغ بل اولی
آن باشد کہ ساکن دوم از بقیہ وتد نہند کہ اسقاط کردہ اند و گویند کہ از وتد دو حرکت و دو حرف متحرک افتادہ
است و حرفی ساکن بماندہ و مارکنی را کہ وتد او چنین بود مطموس نام نہادیم ت اور اسیطرح اگر مستفعلن
احذ ہو یعنی وتد مجموع اوسکے آخر سے گرے کہ بر وزن فعلن ہو اور بعد اوسکے آخر مصرع مین دو
ساکن آئین کہ بر وزن فعلان ہو جاوے نچاہیے کہنا کہ یہ رکن احذ مسبغ ہے بلکہ بہتر یہ ہے کہ ساکن
دوم کو بقیہ وتد سے جانین جسکو گرا دیا ہے اور کہین کہ وتد سے دو حرکتین اور دو حرف گرے اور ایک
حرف ساکن رہگیا یعنی عین کلمہ لام اور دونون حرکتین اونکی علن سے گرین اور نون کہ حرف ساکن
تھا باقی رہا یا ان تینون حرفون سے کوئی حرف ساکن باقی رہا اور رہنے اوس رکن کا کہ وتد اوس
مین ایسا ہو مطموس نام رکھا اور مطموس بمعنی نابود اور طمس بالفتح ناپدید کرنا اور دور ہونا لفظ
از کشف اور منتخب اور غیاث سے اس مقام پر شرح مین عجب عبارت لکھی ہے شش لفظ دوم بعد لفظ ساکن
در عبارت از غلطی کاتب است تم کلامہ ہم و ہمچنین اگر از فاعلاتن در صورتی کہ خبن واجب بود
فاع ماند نتوان گفت کہ این رکن محذوف مطموس است کہ آنگاہ مخبون نبودہ باشد بل اولی آن
باشد کہ این دو ساکن را از بقیہ وتد نہند و گویند دو حرکت و یک حرف از وتد افتادہ است و دو
ساکن بماندہ و مارکنی را کہ چنین بود مدروس نام نہادیم ت اور اسیطرح فاعلاتن مین جس وقت
خبن واجب ہو فعلاتن بنائین اوس سے فاع نہ نکلنا چاہیے کہ یہ رکن محذوف مطموس ہے اسواسطے
کہ وہ رکن مخبون نرہیگا جب فعلاتن مین تن حذف کیا فعلا رہا اور طمس سے دو حرکتین اور دو حرف گرے
ایک متحرک ایک ساکن رہا فع ہوا بعدہ اسباغ سے فاع ہو پس اسباغ اور خبن یعنی نقصان او

زیادت جمع نہیں ہو سکتی اور باوجود اسباغ کے خبن نہیں کہہ سکتے اور خبن کو اوس مین شرط کیا ہی پس کوئی بات نہی لہذا بہتر یہ ہے کہ ان دونون ساکنون کو جو فاع مین ہین ایک وتد سے جانین اور کہین کہ دو حرکتین اور ایک حرف وتد سے گرا اور دو ساکن رہ گئے اور بہتیرے رکن کا کیا ایسا ہو مدد دس نام رکھا اور مدد دون سین مہمل کیتہ شدہ او ر ناپدید شدہ او ر بہر ذوق عیاشت سے ہم واگر در شعر عربی مانند این حالہا اتفاق افتادی لاشک ہمچنین کردندی ت اور اگر شعر عربی مین ویسے حال واقع ہوتے ایسا ہی کرتے ہم و چون اینمعنی مقرر شد فروعی کہ ارکان مذکور او ر شعر فارسی افتد زائد بر انچہ عروضیان عرب آوردہ اند یاد کنیم و گوئیم ت اور جب یہہ معانی مقرر ہو چکے جو فروع کہ ارکان مذکورہ کے فارسی مین واقع ہوتے ہین زیادہ اوسے کہ عروضی عرب کے لائے ہین یاد کرین ہم اور کہین ہم یعنی تغیرات عرب تبعاً فارسی مین مستعمل ہین اور سوا اونکے جو فارسی مین خاص ہین اونکا بیان ہوتا ہے ہم فعولن را در شعر فارسی فرعی دیگر است و آن فعولات است کہ مسبغ باشد در متقارب افتد ت فعولن کی شعر فارسی مین ایک فرع اور ہی اور وہ فعولات ہے کہ مسبغ ہی اور متقارب مین آتی ہے ساتھہ زیادت ایک ساکن کے آخر مین ہم و فاعلن را چہار فرع دیگر است اول فاعلان و این مذال ب فعلان و این مخبون مذال است ج فعلن و این مخبون مسکن است و ہر چند در وزن ہمان است کہ مقطوع اما علت تغیر غیر انست و ہر چند این تغیر بحقیقت در شعر عربی ہم واقع است اما آنجا در شما نیاوردیم کہ اقتضای مخالفت این قوم می کرد د فعلان و آن مخبون مسکن مذال است و این فرعہا در مدید و بسیط کہ بہ تکلف گونید در شعر بیت ہم واقع باشد ت اور فاعلن کی چار فرعین اور ہین پہلی فاعلان اور یہہ مذال ہی یعنی حرف ساکن قدر مین زیادہ ہوا ہے دوسری فعلان بکسر عین اور یہہ مخبون مذال ہی تیسری فعلن بسکون عین اور یہہ مخبون مسکن ہے ہر چند یہہ وزن مین ہی مقطوع لیکن علت تغیر کی نہین سوا اوسکی ہی اسواسطے کہ قطع آخر مصرع مین آتا ہی اور یہہ مخبون مسکن سب جگہہ اور ہر چند یہہ تغیر بحقیقت شعر عربی مین بہی واقع ہی جیسے اس بیت مین

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | وارحم قلبی فاطلب عندی | | یا محبوبی ادرک روحی | |

مگر اوس جگہہ گنتی مین لائی ہم کہ مقتضی مخالفت اہل عروض تھا یعنی وہان بیان کیا کہ فروع فاعلن مین مخبون اور مقطوع و بطریق احتمال کی ذکر کیا کہ یہہ فعلن مخبون مسکن فرع ثالث ہی اور بحر متدارک مین خاص ہی یعنی سب جگہہ آتی ہے

نجلات اور بحر رنگے کہ وہان آخر مصراع مین آتی ہے اور اوسکو مقطوع کہتے ہین جو سکتے فعلان
بسکون عین وہ مخبون مسکن مذال ہی اور یہہ زحاف مدید اور بسیط مین کہ کاملت کہتے ہین اور غریب
مین بھی واقع ہوتے ہین اور رصد ائق مین تین فرعین اور لکھی ہین فع احذ اور فعل مجاع اور
او رفعلاتن مرفل غالب کہ یہہ تینون فرعین مخرج متاخرین ہون ہم و مفاعیلن را دوازدہ فرع
دیگر است اسفاعیلان واین مسبغ است در ہزج اخرب فعولان واین مقصور است در ہزج
و مضارع اقتنی فعول این محذوف مقصور است و بعضی متاخران این را ازل نام نہادہ اند و
فعل این محذوف مرتین است و بعضے متاخران این را مجبوب نام نہادہ اند و این ہر دو در ہزج
مضارع افتد و مفعولان مخنق مسبغ باشد سیم مفاعیلان ہر گاہ ماقبل متصل نبود تا اگر مکفوف باشد
سالم نماید و باقی ہر این وزن بماند ست اور مفاعیلان کی بارہ فرعین اور ہین پہلی مفاعیلان یہہ
مسبغ ہی اور ہزج مین آتی ہے دوسری فعولان یہہ مقصور ہی یعنی جب مفاعیلن سے نون گرا کر
ماقبل کو اوسکے ساکن کیا مفاعیل بسکون لام ہوا فعولان اوسکے مقام پر لائے تا القیاس
مفاعیل مکفوف سے نہ ہوا اور یہہ فرع ہزج اور مضارع مین آتی ہے تیسری فعول بسکون لام
یہہ محذوف مقصور ہی یعنی جب مفاعیلن ہی لن حذف کیا مفاعی رہا بعد اوسکے قصر کیا مفاع
بسکون عین رہا فعول اوسکے مقام پر لائے اور بعضی متاخرون نے اسکا ازل نام رکھا ہی اور یہہ ازل
زلل سے ہی اور زلل بفتحتین اور زبر اسجہ بے گوشت ہونا ران کا غیاث اللغات سی اور بعضون نے اس
فعول اہتم کہا ہے یعنی جمع ہونا حذف و قصر کا ہتم ہے اور جمع ہونا حذف اور قصر اور خرم کا ازل
پس فعول اہتم ہی اور خاع ازل اور ہتم بالفتح جڑ سے دانتوں کا ٹوٹنا غیاث سے چوتھی فعل بتحریک
عین او رسکون لام اور یہہ محذوف مرتین ہے یعنی مفاعیلن ایک مرتبہ حذف سے لن گرا اور
دوسری مرتبہ عی پس مفا رہا فعل اوسکے مقام پر آیا بعضے متاخرون نے اسکا نام مجبوب رکھا ہے اور مجبوب
لغت مین یعنی ہر دو خصیہ بریدہ ہی جب ہی او رجب بفتح جیم او رسکون موحدہ خصیتہ بریدن غیاث سے
وجہ تسمیہ ظاہر ہے کہ دونون سبب خفیف گر گئے ہین اور یہہ دونون یعنی فعول فعل ہزج اور مضارع مین
آتی ہین اور بعضون نے لکھا ہی کہ یہہ ازل طویل مین بھی آتی ہی کذا فی الحدائق پانچوین مفعولان مخنق مسبغ
سیم مفاعیلان ہرگاہ ماقبل متصل نبود یعنی وقت ماقبل اگر مکفوف ہی سالم معلوم ہوتا ہے یعنی مفا

سالم بروزن مفاعیلن اور باقی بروزن مفعولان رہجاتا ہے اور مخنق اسی کو کہتے ہیں جاننا چاہیے کہ لام مفاعیل کا جو میم مفاعیلان سے متصل ہوا تھا یہ سالم ہوا نہ سالم اور یہ مفعولات جو باقی رہا میم اسی رکن مین شامل رہا حقیقۃً اسی لحاظ سے محقق علیہ الرحمہ نے اس مفاعیلان مخنق سبغ کو فروع مین بڑھایا ہی چنانچہ معلوم ہوگا اور نزدیک بعضون کے رکن اول سالم ہے اور رکن ثانی اخرم سبغ وہ لوگ اسکے مخنق کہنے کو تکلفات بیہودہ جانتے ہین ششم مفعولن مخنق و بس فاعلن مخنق مقبوض ح مفعول مخنق مکفوف ط فعلات مخنق مقصور سے چھٹی فرع مفعولن یہ مخنق ہی اور یس ساتوین فاعلن یہ مخنق مقبوض ہی آٹھوین مفعول یہ مخنق مکفوف ہی نوین فعلات یہ مخنق مقصور ہے پس مفاعیلن سے جب صدر و ابتدا مین میم ساقط ہوگا اور رہجایگا فاعیلن مفعولن لائینگے اخرم کہینگے اور جب حشو مین مفاعیلن کا رکن اول سے ملجایگا ساقط نہوگا باقی رہیگا فاعیلن اسکے عوض مفعولن لائینگے اوسکو مخنق کہینگے اور جب مفاعیلن مین میم بسبب تخنیق کے رکن اول سے ملیگا اور حرف یا بسبب قبض کے ساقط ہوجایگا فاعلن رہیگا اوسکو مخنق مقبوض کہینگے اور جب مفاعیلن مین میم بسبب ملیگا اور نون بسبب کف کے ساقط ہوجایگا فاعیل بضم لام رہیگا اور اسکے مقام پر مفعول لام لائین گے اوسکو مخنق مکفوف کہینگے اور جب مفاعیلن مین میم بسبب تخنیق کے رکن اول سے ملیگا اور نون مع حرکت ماقبل قصر سے گرجائیگا فاعیل بسکون لام رہیگا اوسکی جگہ پر فعلان لائینگے اوسکو مخنق مقصور کہینگے اور یہی فاعلن فروع تازی مین اشتر یعنی اخرم مقبوض اور یہی مفعول اخرب یعنی اخرم مکفوف تھا ہم ہی فعلن مخنق محذوف یا فاع مخنق ازل ہی فع مخنق مجبوب و این جملہ در شعر مکفوف و مضارع و قریب افتد چنانکہ در غیر مخنق ست دسوین فرع فعلن یہ مخنق محذوف ہے گیارھوین فاع یہ مخنق ازل ہے بارھوین فع یہ مخنق مجبوب ہی جب مفاعیلن مین میم رکن اول سے ملا اور لن حذف سے ساقط ہوا فاعی رہا اوسکی جگہ پر فعلن بسکون عین اسکو مخنق محذوف کہینگے اور جب مفاعیلن مین میم رکن اول سے ملا اور زلل سے یعنی اجتماع حذف وقصر سے لن اور حرف یا مع حرکت ماقبل ساقط ہوئی فاع رہگیا اسکو مخنق ازل کہینگے اور جب مین میم رکن اول سے ملا اور جب سے یعنی حذف مع جب سے عیلن گرگیا فا رہا اوسکی فع آیا اسکو مخنق مجبوب کہین گے اور یہ فرعین یعنی پنجم سے دوازدہم تک چنین تحقیق ہی شرح مکفوف اور

مضارع اور قریب مین آگئے ہین جیسے غیر محقق یعنی تحقیق جنہین نہو وہ بھی ان تین بحرون مین آتی
ہین ح قولہ این جملہ یعنی از زحاف ہجم تا یازدہم درین سہ بحر یافتہ شود تم کلامہ معلوم نہین کہ فرع دوازدہم
کس قصور پر اس شمار سے خارج ہوئی اور محقق علیہ الرحمۃ نے ہزج کو بمکفوف مقید کیا بخلاف مضارع
اور قریب کے اسواسطے کہ ہزج مکفوف اور غیر مکفوف مستعمل ہے اور مضارع اور قریب سوا مکفوف
مستعمل نہین ہم فاعلاتن مجموعی را ہفت فرع دیگر است ا مفعولان و این مخبون مسکن مسبغ است
وظاہر آنست کہ مشعث مخبون مسکن است چنانچہ گفتیم پس فرع مشعث مسبغ باشد و باین سبب مفعولن را
کہ مخبون مسکن است اینجا نیاوردیم ت اور فاعلاتن مجموعی کی سات فرعین ہین پہلی مفعولان
اور یہ مخبون مسکن مسبغ ہے پس فاعلاتن مین جب خبن کیا فعلاتن بتحریک عین ہوا اور جب
مسکن کیا فعلاتن بسکون عین ہوا اور جب سبغ کیا فعلاتان ہوا اوسکو منقول بہ مفعولان کیا اور
ظاہر ہے کہ یہ وہی مفعولن مشعث یعنے مخبون مسکن ہے جسکو سابق مین بہ تفصیل بیان کر چکے ہین
اور یہ مفعولان فرع اوسی مفعولن مشعث کی ہے کسواسطے کہ جب مفعولن مین اسباغ کیا مفعولان کیا
اور اسی سبب سے مفعولن کو اس جگہ نہ لائے ہم کسواسطے کہ اوسکو فروع تازی مین لکھ چکے ہین البتہ
مفعولان کو کہ مختص فارسی ہے اس جگہ لائے ہم ب فعلان و این مشعث مقصور ست
دوسرے فعلان بسکون عین جب مفعولن مشعث کہ مقصور کیا نون حذف ہوا اور لام ساکن مفعول رہا
منقول بہ فعلان ہوا ہم ج فعلن و این مشعث محذوف است و علت این غیر آنست کہ در ابتر گفتہ
ہر چند در وزن ہمان است و این ہر سہ در رمل و خفیف و مجتث افتد ت تیسرے فعلن بسکون عین
اور یہ مشعث محذوف ہے جب مفعولن مشعث کو محذوف کیا لن کہ سبب تھا گر گیا مفعو منقول بہ فعلن
ہوا اور علت اسکی سوا اوسکے ہے کہ ابتر مین کہی گئی ہر چند وزن ایک ہے یعنی سابق مین فعلن کو
ابتر کہا تھا کہ ابتر اجتماع حذف و قطع کو کہتے ہین جب فاعلاتن کو محذوف کیا فاعلا رہا بعد اسکے
فاعلا قطع سے فاعل ہوکر منقول بہ فعلن ہوا پس وزن ایک ٹھہرا مگر علتین دو اور یہ تینون فرعین
یعنے مفعولان اور فعلان اور فعلن رمل اور خفیف اور مجتث مین آتی ہین ہم د فعول و این مخبون محذوف
اعرج است چوتھی فعول بسکون لام یہ مخبون محذوف اعرج ہے جب فاعلاتن مین خبن کیا فعلاتن رہا
اور جب حذف کیا فعلا رہا اور جب اعرج کیا یعنے وتد کا متحرک دوم کہ لام ہے ساکن کیا فعلا مین متحرک

اور دو ساکن رہی وہ منقول بہ فعول ہوا م فعل و این مجبون محذوف مقطوع است ت پانچوین فعل بہ تحریک عین یہ مجبون محذوف مقطوع ہی جب فاعلاتن مین خبن کیا فعلاتن ہوا اور جب حذف کیا فعلا ہوا اور جب قطع کیا فعل رہا بعضے اسکو مربوع کہتے ہین ہم فاع و این محذوف مطموس یا مجبون محذوف مدروس است ت چھٹے فاع اور یہ محذوف مطموس یا مجبون محذوف مدروس ہے فاعلاتن کو جب محذوف کیا فاعلا رہا بعدہ طمس سے دو حرف اور دو حرکتین گرائین ساکن آخر رہا فاع ہوا یا فاعلاتن کو جب مجبون محذوف کیا فعلا ہوا بعدہ درس سے ایک حرف اور دو حرکتین گرائین فاع ہوا م نرفع و این محذوف احذ یا مجبون محذوف مطموس این چہار در رمل و مجتث شتہ ت ساتوین فع اور یہ محذوف احذ یا مجبون محذوف مطموس ہی یعنی فاعلاتن جب محذوف ہوا فاعلا رہا بعدہ حذ سے وتد گر گیا بجاے فا فع لائے یا فاعلاتن خبن اور حذف سے فعلا ہوا بعدہ طمس سے دو حرف اور دو حرکتین گرین ساکن آخر رہا فا کو ساکن فع کے بدل کیا اور یہ چارون فرعین یعنے فعول و فعل و فاع اور فع رمل و مجتث مین آتی ہین ہم و فاع لاتن مفروقی را شش فرع دیگر است افعلن و این محذوف مقصور است و بروزن فعلن است کہ اثر است در فاعلاتن مجموعی یا مجبون مسکن محذوف کہ ہم آنجا باشد اما اینجا علت دیگر است ت اور فاع لاتن مفروقی کی تین فرعین اور ہین پہلی فعلن بسکون عین اور یہ محذوف مقصور ہے جب فاع لاتن کو محذوف کیا فاع لا رہا اور جب قصر کیا یعنے الف کو دور کرکے لام کو ساکن کیا فاع ل رہا منقول بہ فعلن ہوا اور یہ فعلن مفروقی بروزن فعلن اثر مجموعی ہی یا مجبون مسکن محذوف بطور فارسی کہ یہ علت بھی مجموعی مین ہوتی ہی مگر یہان یعنی مفروقی مین علت اور ہی اسواسطے کہ خبن مفروقی مین نہین ہو سکتا بسبب وتد کے خبن سبب مین ہوتا ہے اور اثر مفروقی مین نہین ہو سکتا کہ آخر رکن مین وتد نہین اور اثر اجتماع حذف و قطع ہے اور قطع وتد مین آتا ہے ہم ب فاع مجبوب موقوف و ہم بروزن فاع است اما اینجا علت دیگر است ت دوسرے فاع یہ مجبوب موقوف ہے یعنے جب سے دونون سبب گرے اور وقف سے عین ساکن ہوا فاع رہا اور یہ بھی بروزن فاع مجموعی مجبون محذوف مدروس ہے لیکن یہان علت اور ہے کس واسطے کہ خبن اسجگہ اول رکن مین نہین ہو سکتا بسبب اسکے کہ وتد ابتدا مین ہی اور درس آخر مین نہین ہو سکتا اسواسطے کہ درس وتد مین آتا ہے اور یہان وتد نہین

م ج فع واین مجبوب مکشوف است وہم بروزن فع است کہ گفتہ آمد واین ہرسہ در مضارع افتند
ت تیسرے فع یہ مجبوب مکشوف ہے جب فاع لاتن کو جب کیا دونون سبب گر کے فاع رہا پھر
کشف سے فا ہوا کس واسطے کہ کشف گرانا متحرک دوم وتد مفروق کا ہے پس فا منقول بہ فع ہوا
اور یہ بھی بروزن فع مجموعی ہے کہ کہا گیا فع مجموعی مین محذوف احذ تھا یا مجبوب محذوف مطموس
بطور فارسی اور یہان مفروقی مین علت اور ہے کس واسطے کہ خبن مفروقی مین بسبب ہونے وتد
کے اول رکن مین نہین ہوسکتا کہ بعد حذف کے فاع لن رہتا ہے اور حذو وتد کو گراتا ہے
اور یہان وتد آخر رکن مین نہین ہے اور یہہ تینون فرعین یعنے فعلن اور فاع اور فع مضارع مین
آتی ہین م و مستفعلن مجموعی را چہار فرع دیگر است مفعولان واین اعج است و در رجز آید و
در بسیط ہم بکار دارند ت اور مستفعلن مجموعی کی چار فرعین اور ہین پہلی مفعولان اور یہ اعج ہے
عج وتد کی متحرک دوم کو ساکن کرتا ہے پس مستفعلن بتسکین لام مفعولان ہوا یہہ فرع رجز مین
آتی ہے اور بسیط مین بھی استعمال کرتے ہین م ب مفعولان واین مطوی مسکن بدال است
و در وزن ہمانست اما در علت دیگر و در رجز و سریع و منسرح آید ت دوسرے مفعولان یہ
مطوی مسکن بذال ہے جب مستفعلن کو طے کیا مستعلن رہا بعدہ بتسکین عین مفعولن ہوا اور
اذالت سے مفعولان اور وزن مین یہی مفعولان اول ہے جسکو اعج کہا مگر یہان علت اور ہے یعنے
طے اور تسکین اور اذالت اور یہ فرع رجز اور سریع اور منسرح مین آتی ہے جیسا کہ اوزان بحور مین معلوم
ہوگا م ج فاع واین احذ مقصور است ت تیسرے فاع اور یہ احذ مقصور ہے جب مستفعلن مین
احذ سے علن گر گیا مستف رہا بعدہ قصر سے فے ساقط اور تے ساکن ہوئی مست منقول بہ فاع ہوا
م د فع واین احذ محذوف است وہر دو در منسرح آید ت چوتھے فع اور یہ احذ محذوف ہے جب مستف
احذ مین حذف کیا الف گر کے مس رہگیا منقول بہ فع ہوا اور یہ دونون فرعین یعنے فاع
اور فع منسرح مین آتی ہین م و مس تفع لن مفروقی را فرعی دیگر نبود ت اور مس تفع لن
مفروقی کی کوئی فرع اور نہین ہے م و مفعولات را چہار فرع دیگر است فعلان این مخبول محذوف و
در سریع افتد و مسکن این وزن ہم آنجا شاید و آن وزنی دیگر است اما عروضیان ذکرش نکردہ اند
ت اور مفعولات کی چار فرعین اور ہین پہلی فعلان متحرک عین اور یہ مخبول موقوف ہے خبل اجتماع

خبن و طی کو کہتے ہین پس مفعولات سی جب فے گری اور واو گرا معلات رہا بعدہ وقف سے تے ساکن ہوئی معلات منقول بہ فعلان بتحریک عین ہوا اور یہ فرع سریع مین آتی ہی اور مسکن اس وزن کا یعنے فعلان بسکون عین بھی سریع مین چاہیے اور یہ وزن اور ہے مگر عروضیون نی ذکر زیادہ نہین کیا ہو یعنے فعلان متحرک العین سے زیادہ نہین کیا ہی فعلان مسکون العین نہین لاتے ہین ھم ب فعلن این مجبول مکشوف مسکن است و بر وزن اصلم است اما اینجا علت دیگر است و ہم در سریع افتد ت دوسرے فعلن بسکون عین اور یہ مجبول مکشوف مسکن ہے یعنے خبل سے باسقاط فا و واو معلات اور کشف سے باسقاط تا معلا اور تسکین سے بسکون عین معلا ہوا فعلن اوسکے مقام پر آیا اور یہ فعلن بروزن اصلم ہے صلم وتد کو مفعولات سے گرانا ہے جب مفعو سا فعلن ہوا یہ وزن سابق عربی مین بیان کیا اور فعلن مجبول مکشوف مسکن ہی اس جگہ فارسی مین پس اسکی علت اور ہوئی اور یہ فرع بھی مثل فعلان کے سریع مین آتی ہی ھم سح فاع و این اصلم مقصور ست ت تیسرے فاع اور یہ اصلم مقصور ہے صلم سے وتد گرا مفعو رہا بعد اوسکے قصر سے واو گرا عین ساکن ہوا اوسکے مقام پر فاع آیا ھم رفع و این اصلم محذوف ست ہر دو در سریع و منسرح افتد ت چوتھے فع اور یہ اصلم محذوف ہے صلم سے وتد اور حذف سے سبب گرا فع رہا اور یہ دونون فرعین یعنے فاع اور فع سریع اور منسرح مین آتی ہین ھم اینست فروع این اصول کہ جہت اعتبار عروض پارسی بر آنچہ گفتہ آمد زیادت شود و جملہ این سی و پنج است ت یہ ہین فرعین اصول کی باعتبار عروض پارسی کے کہ زیادہ ہین فروع تازی سے اور یہ سب فرعین عروض فارسی کی پینتیس ہین اس حساب سے کہ فعولن کی ایک فرع اور فاعلن کی چار فرعین اور مفاعیلن کی بارہ فرعین اور فاعلاتن مجموعی کی سات فرعین اور فاع لاتن مفروقی کی تین فرعین اور مستفعلن متصل کی چار فرعین اور مفعولات کی چار فرعین سب پینتیس ہوئین ھم و از اوزان دو وزن دیگر با آنچہ آورده ایم الحاق باید کرد یکے خماسی آن فعلان نست و دیگر ثمانی و آن مفاعیلان است ت اور اوزان سے دو وزن اور انہین ملحق کیا چاہیے ایک خماسی وہ فعلان ہے یعنے فعلان مجبول موقوف مسکن فروع مفعولات سے کہ عروضیون نے اوسکو شمار نہین کیا ہے دوسرا ثمانی وہ مفاعیلان ہے یعنے مفاعیلان مخنق مسبغ فروع مفاعیلن سے کہ اتصال مفاعیل مکفوف سے میم اوسکا ساکن ہو جاتا ہے اس جگہ صاحب حاشیہ نے حاشیہ

له ای فعلان بسکون العین [illegible]

لکھا ہے ح قولہ و آن مفاعیلانست مخفی نماند کہ این قسم در فروع مفاعیلن سابقاً مذکور شدہ است ۱۲
پس یاد داشت و احتیاج بفروع سابقہ معنی ندارد تم کلام اس ناصحی پر اسقدر بیباکی انہین کا کام ہے قولہ
و القاب تغیرات بسیطہ در افزاید اعج و مطموس و مدروس مرکب چہار در افزاید مسکن و مخنق و ازل و
مجبوب و مسکن را آن سبب در مرکبات شمردیم کہ تسکین اگرچہ بحقیقت تسکین متحرک اول از وتد است
و آن تغیر بسیط باشد اما وقوعش موقوفست بر تغیر سابق پس جملہ فروع صد و ہشت شود و جملہ اوزان
چہل و جملہ القاب غیر مولف[سلّہ] چہل و یک ست اور القاب تغیرات بسیطہ یعنے مفرد کے تین پڑھتے
ہین اعج اور مطموس اور مدروس اور مرکب چار پڑھتے ہین مسکن اور مخنق اور ازل اور مجبوب اور
مسکن کو اس سبب سے مرکبات مین شمار کیا کہ تسکین اگرچہ بحقیقت تسکین متحرک اول وتد ہی اور وہ
تغیر مفرد ہے مگر وقوع اوسکا موقوف ہے تغیر سابق پر اسواسطے کہ جب جزو اول سبب پڑے گا
اور ساکن سبب بخبن گر جائے گا اور متحرک باقیماندہ سبب دو متحرکات سے ملیگا اس صورت مین
تحریک وسط ہو گی پس گویا یہ تغیر بھی مرکب ہوا پس جملہ فروع ایک سے آٹھ ہوتے ہین یعنے فروع تازی
تہتر لکھے تھے اور نیز فروع فارسی پینتیس پڑھے جملہ ایک سے آٹھ ہوئے اور سب اوزان چالیس ہوتے
ہین اسلیے کہ اوزان فروع تازی اڑتیس لکھے تھے اور نیز اوزان فارسی دو پڑھے ایک فاع دوسرا
مفاعیلان کہ یہی دو زیادہ اوزان تازی سے ہین پس جملہ اوزان چالیس ہوے اور تیسرا وزن
فعلان بسکون العین بھی فارسی مین ہی مگر وہ تابع فعلان متحرک العین ہے جو تازی مین آیا ہے اور اسی
واسطے ہر متحرک العین مین ساکن العین جائز رکھا ہے پس وزن سوم گویا منجملہ اوزان فروع تازی نہین ہے
لہذا اوسکو شمار نہین کیا اور جملہ القاب غیر مولف اکتالیس ہوسکتے ہین اسواسطے کہ تیس چونتیس لقب
کی جو تازی مین کی تھی فارسی مین سات پڑھے اعج مطموس مدروس مسکن مخنق ازل مجبوب جملہ اکتالیس
ہوے قم و باشد کہ بعضے تغیرات را سبب مشارکت با تغیرے دیگر لقبے دیگر باشد چنانچہ دو سبب خفیف
متوالی افتد از یک رکن یا دو رکن چنانکہ دو ساکن آن دو سبب کہ میان ایشان یک متحرک بیش نباشد
خالی نبود ور بنا از آنکہ یا سقوط ہر دو ہم جائز نبود یا جائز بود و قسم دوم را کف نبود اما قسم اول خالی نبود
از آنکہ ثبوت ہر دو ساکن ہم جائز بود یا نبود اگر جائز بود و لا محالہ سقوط یک ساکن از ہر دو لا بعینہ ہم جائز بود
پس گویند میان این دو ساکن معاقبہ است اور کبھی یعنے تغیرات کا باعث شرکت تغیر ثانی

سلّہ غیر مولف ازین است کہ بعض را یک نام نہادہ اند مثلاً مطوی مسکن گویند و یکنام ننہادہ ۱۲

کے ایک لقب ا اور ہوتا ہی جیسا کہ جب دو سبب خفیف متوالی واقع ہون ایک رکن مین مثل مستفعلن اور
مفاعیلن کے یا دو رکن مین مثل فاعلاتن فاعلاتن اور فاعلاتن فاعلن کے حال اون دو ساکنون کا
اون دو سببون مین کہ درمیان اونکے ایک متحرک سے زیادہ نہین ہے مثلاً مستفعلن مین تے متحرک ہے
درمیان سین اور فے کے اور فاعلاتن فاعلاتن مین فے متحرک ہے درمیان نون اور الف کے خالی
نہوگا دو صورتون سے بنا بین یعنے اصل رکن مین ایک صورت یہ کہ سقوط اون دو ساکنون کا جایز نہو
دوسری صورت یہ کہ جایز ہو پس دوسری صورت کیواسطے کوئی حکم نہین ہو عروض مین مگر وہ صورت
پہلی جسمین سقوط دونون ساکنون کا جایز نہو اوسمین بھی دو صورتین ہین ایک یہ کہ ثبوت دونون ساکنون کا
بہم جایز ہو دوسری صورت یہ کہ ثبوت دونون ساکنون کا بہم جایز نہو پس اگر جایز ہو لا محالہ سقوط ایک
ساکن کا دونون سے لا بعینہ بھی جایز ہوگا لا بعینہ کے یہ معنی ہین کہ خواہ اوّل ساقط ہو خواہ ثانی ایک
ذات پر یہ حکم نہین ہو بلکہ مشترک اور شامل دونو ذاتون کے ہی پس کہینگے کہ درمیان ان دونون ساکنون کے
معاقبہ ہے یعنے دونون کا سلامت رکھنا بھی جایز ہے اور اونمین سے ایک کا گرانا بھی جایز ہے اور
معنی معاقبے کے لغت مین پیچھے ایک دوسرے کے آنا ہے کذا فی المنتخب اور مثلاً دو شخص ایک مرکوب
رکھتے ہون کبھی ایک سوار ہو کبھی دوسرا عرب مین کہتے ہین کہ درمیان ان دونون کے معاقبہ ہے
اور معاقبہ نو بحر مین آتا ہے منسرح اور رمل اور وافر اور ہزج اور خفیف اور مجتث اور طویل اور کامل
اور مدید کذا فی البحر ختہ اور وافر اور کامل مین معاقبہ باضمار وعصب ہوگا ھ وسقوط یکے البتہ
بخبن بود یا بکف اگر بخبن بود سقوط دیگر یا بطی بود اگر ہر دو ساکن دریک رکن افتند یا بکف بود اگر در
دو رکن افتند واگر بکف بود سقوط دیگر یا بقبض بود اگر دریک رکن افتند یا بخبن چنانکہ گفتہ آمد در رکنی را
کہ بمعاقبہ مخبون شود صدر خوانند و رکنی را کہ در معاقبہ مکفوف شود عجز خوانند و رکنی را کہ مشکول شود طرفین
خوانند و رکنی را در معاقبہ سالم ماند بری خوانند واگر ثبوت ہر دو ساکن بہم جایز نبود لا محالہ سقوط یکے لا
بعینہ واجب بود پس گویند میان این دو ساکن مراقبہ ہست اور اون دونون ساکنون مین سقوط
ایک کا البتہ بخبن ہوگا یا بکف اگر بخبن ہوگا سقوط دوسرے ساکن کا بطے ہوگا اگر دونون ساکن
ایک رکن مین ہین مثل مستفعلن کے کہ اگر سین گریگا مفاعلن ہوگا اور اگر فے گریگی مفتعلن ہوگا یا بکف
ہوگا اگر دونون ساکن دو رکن مین ہین مثل فاعلاتن کے پس سقوط ثانی کا اگر بخبن ہوگا فاعلاتن

فعلاتن ہوگا اور اگر سقوط اوّل کا بکف ہوگا فاعلات فاعلاتن ہوگا اور اگر سقوط ایک ساکن کا بکف
ہوگا سقوط دوسرے کا یا بقبض ہوگا اگر ایک رکن میں ہوں مثل مفاعیلن کے کہ کف سے مفاعیل
ہوگا اور قبض سے مفاعلن یا بجنین جیسا کہ کہا گیا یعنے دو رکن میں مثل فاعلاتن فاعلاتن کے کہ
جنکے بیان اونکا ہوچکا اور جو رکن کہ ساتھ معاقبے کے مخبون ہوگا مثل فاعلاتن فعلاتن کے اوسکو
صدر کہینگے اسواسطے کہ یہ سقوط صدر رکن میں واقع ہوا ہے اور جو رکن کہ معاقبے سے مکفوف
ہوگا مثل فاعلات فاعلاتن کے اوسکو عجز کہینگے اسواسطے کہ یہ سقوط آخر رکن میں واقع ہوا ہے
اور جو رکن کہ معاقبے سے مشکول ہوگا یعنے ایک جانب مخبون اور ایک جانب مکفوف مثل
فاعلاتن فعلات فاعلاتن کے اوسکو طرفین کہینگے اسواسطے کہ حذف حرف سببکا دونوں طرفون
رکن میں واقع ہوا ہے اور جو رکن معاقبے سے سالم ہیگا کسواسطے کہ ثابت رکھنا بھی دونونکا جائز
ہے اوسکو بری کہینگے اسواسطے کہ بری بفتح اول و کسر ثانی و تشدید یا بمعنی پاک ہے کذا فی الغیاث اور اگر
ثبوت دونوں ساکنونکا بہم جائز ہو اور لا محالہ سقوط ایکا لا بعینہ واجب ہو پس کہینگے کہ درمیان
ان دونوں ساکنوں کے مراقبہ ہے اور مراقبہ آٹھ بحر میں آتا ہے اول بحر مضارع اور مقتضب میں
کہ ایک ان دو سببونمیں ثابت رہتا ہے وجوبًا اور ایک حذف ہوتا ہے وجوبًا پس مفاعیلن جب اول بحر مضارع
میں ہے کف یا خرب واجب ہے اور مفعولات جب اول بحر مقتضب میں ہے خبن یا طے واجب ہے
چنانچہ بحر مضارع دائرے سے مکفوف نکلی ہے اور بحر مقتضب دائرے سے مطوی نکلی ہے اور بحر مشاکل اور قریب
اور جدید میں مراقبہ لازم ہے اور بحر سریع اور منسرح میں نکال لیا اور بحر خفیف میں جائز شرح خزرجیہ سے اور بھی
مراقبہ لغت میں باہم ایک دیگر نگہبانی کرنا ہے پس فرق معاقبے اور مراقبے میں یہ ہوا کہ معاقبے میں ثابت
رکھنا دونوں ساکنوں کا بھی جائز ہے اور گرانا ایک کا بھی جائز ہے اور مراقبے میں ثابت رکھنا دونون
ساکنوں کا جائز نہیں اور سقوط ایک کا واجب ہے اور محقق علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ قسم دوسرا حکمے نبود
یعنے جہان سقوط دونوں کا معًا جائز ہو جیسے فاعلاتن فعلات فاعلاتن میں اوسمیں کچھ حکم نہیں
یعنے حکم علاحدہ کی حاجت نہیں مگر عبد اللہ خزرجی نے اوسکو معانقہ لکھا ہے پس معانقہ عبارت ہے
جواز حذف ہر دو ساکن کا اور دو سبب معًا یا باقی رکھنا دونوں کا معًا یا حذف ایک کا لا بعینہ اور
وہ سریع اور منسرح اور بسیط اور رجز میں مستعمل ہوتا ہے ہم فصل ہشتم در تفصیل اوزان مستعمل

اسمین تکلف سے خالی نہین اصل اوسکے دایرے مین فعولن مفاعیلن چار بار ہے اور شاید مین یعنے استعمال تازی مین وافی لاتے ہین یعنے موافق سب ارکان دائرہ کے اگرچہ مزاحف ہو مستعمل کرتے ہین اور عروض اوسکا یعنے آخر مصراع اوّل ہمیشہ مقبوض ہوتا ہے یعنی مفاعلن سوا مصرع کے کہ اوسمین عروض تابع ضرب ہوگا اور ضرب یعنی آخر مصراع ثانی کبھی سالم یعنے مفاعیلن اور کبھی مطلع مقبوض یعنی مفاعلن اور کبھی محذوف یعنی فعولن مستعمل کرتے ہین پس اوزان مستعمل تین ہین ایک عروض مقبوض اور ضرب سالم دوسرا عروض مقبوض اور ضرب مقبوض تیسرا عروض مقبوض اور ضرب محذوف اور مطلب تقریر عروض و ضرب سے یہ ہے کہ شاعر جب مصراع اوّل مین عروض واحد اور مصراع ثانی مین ضرب واحد لائے چاہیے کہ اوسی طرح تمام قصیدے مین کہے اور پھر اختلاف عروض و ضرب مین روا نرکھے مگر قدمانے بحر کامل مین اختلاف عروض کیا ہے اوسکا نام اقعاد ہے اور اختلاف ضرب کو تجرید کہتے ہین یہ دونون عیب مین داخل ہین کہ متاخرین نے اس سے احتراز لازم جانا ہے اور اون تین اوزان کے شواہد یہ تین شعر ہین شعر ابا منذر کانت غرور صحیفتی ۰ ولم اعطکم فی الطوع مالی ولا عرضی عروض مقبوض است و ضرب سالم و تقطیعش بدینگونہ ابا من فعولن ذر کانت مفاعیلن غرور فعولن صحیفتی مفاعلن ولم اع فعولن طکم فططو مفاعیلن عمالی فعولن ولا عرضی مفاعیلن و عادت عروضیان است کہ ہمہ شواہد را ہمبرین گونہ تقطیع ایراد کنند و ہر کہ قواعد فہم کردہ باشد باین تطویل محتاج نباشد و آنکہ فہم نکردہ باشد اورا صد چندین سود نکند پس با تخفیف تقطیعات را بمی آریم و بریک مثال بپارسی اقتصار کنیم ترجمہ پہلا شعر جو متن مین لکھا ہے عروض اوسکا مقبوض ہے اور ضرب سالم ہے اور تقطیع اوسکی خود محقق علیہ الرحمۃ نے لکھی ہے مگر ترجمہ شعر مذکور کا یہ ہے کہ اے ابا منذر فریب تھا خط میرا انہین دیا مینے تمکو مال اپنا اور عزت اپنی یعنے میرا خط برضامندی لکھا تھا اور عادت عروضیون کی یہ ہے کہ جملہ شواہد کی اسی طرح تقطیع کرتے ہین پس جو شخص کہ فہم قواعد رکھتا ہے اس تطویل کا محتاج نہین ہے اور جسکو فہم قواعد نہین ہے اوسکو صد برابر اسکے مفید نہین پس ہم ہر جگہ تقطیع نہ لاوینگے فقط ایک تقطیع شعر عربی اور ایک تقطیع شعر پارسی پر اکتفا کرینگے مگر ترجمے مین البتہ تقطیعات لکھے جاوینگے

شعر ستبدی لک الایام ما کنت جاہلا ۰ و یاتیک بالاخبار من

لم تزودِ ٭ عروض و ضرب ہر دو مقبوض اند ت شعر دوسرا جو متن مین لکھا ہے عروض اور ضرب دونون
مقبوض ہین یعنی مفاعلن و یہ شعر قصیدہ سبعیہ سے ہے جو طرفہ بن العبد نے نعت رسول صلی اللہ
علیہ و آلہ وسلم مین کہا ہے ترجمہ اوسکا یہ ہے قریب ظاہر کریگا زمانہ واسطے تیرے وہ چیز
کہ جسکا تھا تو جاہل اور لائیگا واسطے تیرے اخبار وہ شخص کہ نہین توشہ دیا ہے تونے اوسکو یعنی
مسائل شرعی بدون طمع اور اجرت بیان کریگا تقطیع یہ ہے ستبدی فعولن لکل ایا مفاعیلن ماکن
فعولن تجاہلا مفاعلن ویاتی فعولن کبلا خبا مفاعیلن منلم فعولن تزود دی مفاعلن ھ ح شعر
اقیموا بنی النعمان عنا صدورکم ٭ والا تقیموا صاغرین الرؤسا ٭ عروض مقبوض و ضرب محذوف
ت عروض اس شعر کا مقبوض یعنی مفاعلن اور ضرب محذوف ہے یعنی فعولن معنی شعر کے یہ ہین
راست کرو اے بنی نعمان ہمسے سینے اپنے یعنی کینہ دور کرو نہین تو رہوگے ہمیشہ ذلیل کرنیوالے
سرونکے یعنی سردارون کے یعنی ہمیشہ ذلیل رہوگے تقطیع یہ ہے اقیمو فعولن بنن نع مفاعیلن نعن ما
فعولن صدورکم مفاعلن و اللا فعولن تقیمو صا مفاعیلن غرین تر فعولن رؤسا فعولن ھ وبتشیر وزن
وزن فعولن کہ ہر ضرب مقدم بود مقبوض بکار دارند بر شگونہ شعر و فارقت حتی اما ابالی من النوی
والی بان جیرانی علی کرام ت اور اکثر ان وزن مین فعولن کو کہ مقدم ضرب سے ہوتا ہے
مقبوض استعمال کرتے ہین یعنی فعول جیسا اس شعر مین ہے جو محقق علیہ الرحمۃ نے لکھا معنی یہ ہین کہ او
جدائی کی یعنی یہان تک کہ ڈر نہین کہتا ہون مین دشمنی سے اگرچہ ظاہر ہون مجھپر ہمسائے بزرگ
یعنی ہمسائے نزدیک میرے آئین اور اصرار کرین تو بھی یکجائی قبول نکرون اور اونکی دشمنی سے
نہ ڈرون تقطیع یہ ہے وفارق فعولن تحت تا ما مفاعیلن ابالی فعولن من نوا مفاعلن وان یا
فعولن نجیرانی مفاعیلن علی ی فعول کرامو فعولن لواردشمنی کرنا مستحب ہے اور کرام بالکسر جمع
کریم منتخب سے ھ و در ہمہ اوزان علی الاطلاق ہر کجا بیت مصرع آرند مانند ابیات اول قصاید عروض
موافق ضرب کنند و ضرب بر حال خود بگذارند ت اور سب اوزان مین مطلق جس جگہ بیت مصرع لاتے ہین
یعنی مطلع مانند ابیات اول قصاید کے عروض موافق ضرب کے لاتے ہین یعنی مطلع کی عروض و
ضرب مین فرق نہین ہوتا اور ضرب کو اپنے حال پر چھوڑتے ہین یعنی تمام ابیات قصاید مین
ضرب یکسان موافق ضرب مطلع کے لاتے ہین ھ واما الطریق زحاف در طویل صدر مقبوض اثلم

واخرم شاید و حشو مقبوض و مکفوف و ابتدا مقبوض و گاہ اثلم و اثرم اما سخت نادر بود و در مفاعیلن کہ در حشو
افتد معاقبہ باشد میان یا و نون ت و اما بطریق زحاف طویل مین صدر مقبوض یعنے فعول و اثلم
یعنے فعلن و اثرم یعنے فعل لایق ہے اور حشو مقبوض یعنے فعول اور مفاعلن اور مکفوف یعنی مفاعیل اور
ابتدا یعنی رکن اول مصرع ثانی مقبوض یعنے فعول اور کبھی اثلم یعنے فعلن اور اثرم یعنے فعل لایق ہے مگر
ابتدا کا اثلم اور اثرم ہونا بہت نادر ہے مثال مقبوض شعر اطالب من اسود بیشہ دونہ ؛ ابو مطر و عامر
و ابو سعید ؛ معنی یہ کہ آیا طلب کرتا ہے تو اونکو کہ شیران بیشہ کہتا ہوئے ہین ابو مطر اور عامر اور
ابو سعید تقطیع یہ ہے اطا فعول لب من اسو مفاعلن د بیش فعول شہ دونہ و مفاعلن ابو مط فعول طرن
و عا مفاعلن مرن و فعول ابو سعدن مفاعیلن مثال اثلم مکفوف شعر شاقتک احداج سلیمی
بعاقل ؛ فعیناک للبین تجودان بالدمع ؛ معنی یہ کہ شوق مین ڈالا تجھکو ہودجہای معشوقہ سلیمی نے
موضع عاقل مین پس آنکھین تیری جدائی مین گراتی ہین آنسو تقطیع شاقت فعلن کا حداج مفاعیل سلیمی
فعولن بعاقلن مفاعلن فعینا فعولن کللبین مفاعیل تجودا فعولن بند و معنی مفاعیلن مثال اثرم
شعر یا ملک ربع و ارس الرسم باللومی ؛ لا سما عفی آیاتہ المور و القطر ؛ معنی یہ ہین بجبان مین لایا
تجھکو مکان کہنہ نشان لوا مین اور لوا نام مقام کا ہی جو واسطے اسما کے مٹا ہے نشان اوسکے موج
آب نے اور باران نے مور بالفتح و راء مہملہ موج زدن اور بالضم باد با گرد و خاک منتخب سے تقطیع ہاج فعل
کر بعن و امفاعیلن سمر رس فعولن مبل لوا مفاعلن لا سما فعولن عفالا یا مفاعیلن تہ تل فعولن
ر و تقطر مفاعیلن صدر اثرم اور عروض مقبوض و باقی ارکان سالم ہین اور درمیان مفاعیلن
کے جو حشو مین آتا ہے معاقبہ ہے یعنے اثبات دونون ساکن اسباب کا جائز ہے یا حذف ایک
کا یا مفاعلن آئیگا یا مفاعیل ہم و اما در فارسی ہیچ بتکلف گفتہ اند بعضے ہم بر منوال عرب گفتہ اند
مثال وزن اول شعر ببردی دل جانم بیک غمزہ ناگہان ؛ ببردی کہ من آدم تو خود بیگناہی ان
تقطیعش ببردی فعولن دل جانم مفاعیلن بیک غم فعولن زنا گہا مفاعلن ببردی فعولن کہ منا دم
مفاعیلن تخذ بی فعولن گنا ہے را مفاعیلن و در تقطیع فارسی ہمین بریک مثال اقتصار خواہم کرد
ت لیکن پارسی مین جو کچھ بہ تکلف کہا ہے بعضون نے بر وضع عرب کہا ہے مثال وزن اول
کہ جو محقق علیہ الرحمہ نے لکھی ہے اور تقطیع بھی اوسکی نہ لکھی ہی اور ارسی تقطیع پر اکتفا کی ہے

چنانچہ سابق مین بھی ہی کہا تھا قول ثانی تاکید ہے معنی شعر کے یہہ ہین لیگیا تو اے معشوق دل میرا اور جان
میری ایک غمزے مین ناگاہ مگر خود نہین لیگیا تو بلکہ یعنے وبا تحقیق کہ بیگناہ ہے تو اوسے ہم وعادت
عروضیان پارسی آنست کہ ہر مثالی را مثالی مصرع ایراد کنند مثال مصرع این وزن بیت برآمد ز رخسار
نگارین من ماہی ٭ مگر باہم از نورش بسوی وصل او راہی ٭٭ و بعد ازین در ایراد مصرعات ہم تقفیہ جمع اہم کرد
ست اور عادت عروضیان فارسی کی یہہ ہے کہ مثال مین بیت مصرع لاتے ہین یعنے مطلع کہ اوسمین
ایک وہی اور ایک وزن ہوا اور بیت اول ہم قافیہ تھی مگر ہم وزن نتھی مثال مصرع اس وزن مذکور کی
بارکان سالم جو متن مین لکھی ہے معنی اوسکے یہہ ہین چہرہ میرے معشوق کا ہوا ایسا چاند کا شاید اوسکی روشنی
مین راہ وصل کی مجکو معلوم ہوا تقطیع اوسکی یہ ہے برآمد فعولن ز رخساری مفاعیلن نگاری فعولن مین
ماہی مفاعیلن مگر با فعولن ہم از نورش مفاعیلن بسوی وص فعولن لش راہی مفاعیلن اور اسکے ایراد مصرعات
مین بھی کمی کرینگے ہم کہ غرض بیان وزن سے ہے ہم و بعضے عروضیان از اوزان عرب تجاوز کردہ اند
و بر قیاس دیگر بحور پارسیان در وافی بر عروض مسبغ و معری با ضرب مسبغ و عروض سالم با ضرب
ہم سالم یا مقبوض مسبغ و معری و عروض مقبوض مسبغ و معری با ضرب مسبغ و عروض مقبوض با ضرب
مقبوض و مقصور و محذوف و ہر دو مقصور یا محذوف یا مختلط و بہ مسدس و مربع ہم مثالہا آوردہ اند و
این ہمہ بطبع نزدیکتر سالم بود مثالہا اینکہ گر جدا جدا بدینگونہ بیت من از غم گذارانم تو بی غم گذارانی
من از عشق نالانم تو بی عشق نازانی ست اور بعضے عروضیان پارس نے اوزان عرب سے تجاوز کیا
اور بقیاس بحور فارسی کے وافی مین یہ اوزان لائے ہین عروض مسبغ یعنے مفاعیلان اور معری یعنی
مفاعیلن مسبغ سے مفاعیلان یا معری ضرب مسبغ کے یعنے مفاعیلان اور عروض سالم یعنے مفاعیلن سالم ضرب
سالم کے یعنے مفاعیلن یا مقبوض مسبغ کے یعنے مفاعلان یا مقبوض معری کے یعنی مفاعلن یعروض
مقبوض مسبغ یعنی مفاعلان اور معری یعنی مفاعلن ساتھ ضرب مسبغ کی یعنی مفاعیلان اور عروض مقبوض
یعنی مفاعلن ساتھ ضرب مقبوض کے یعنی مفاعلن و مقصور کے یعنی فعولان اور محذوف کے یعنی فعولن اور
دونون مقصور یعنی عروض اور ضرب دونون فعولان یا محذوف یعنی عروض اور ضرب دونون فعولن
یا مختلط یعنے عروض فعولن ضرب فعولان یا بالعکس اور مسدس اور مربع کی مثالین لائے ہین یعنے
مجزو اور مشطور بھی کہا ہے اور سب سے موافق طبع کے بحر سالم ہے ح بل عروض مقبوض و ضرب محذوف

نیز گفتہ اند مثال ست نگاری کجا ہمتا بخوبی ندامتش ٭ چگوئی گر ابا شد بعشقش صبوری ٭ معلوم ہو کہ یہ وزن بھی جسکا عروض مقبوض مفاعلن اور ضرب محذوف فعولن ہو تفصیل مرقومہ مصنف میں داخل ہے احتیاج اس حاشیہ کی نہ تھی اور رسالہ میں خالی جدا جدا اسطرح پر بیت جو متن میں لکھی ہے معنی اوسکے یہ ہین یعنی مین غم سے گذارش کرتا ہون اور تو بیغم گذارش کرتا ہے مین عشق سے نالان ہون تو بے عشق نازان ہے تقطیع یہ ہے منز غم فعولن گذارانم مفاعیلن تبی غم فعولن گدازانی مفاعیلن منز عشق فعولن فنالانم مفاعیلن بتی عشق فعولن فنازانی مفاعیلن ہم و اگر مسمط باشد بہتر بود و دیگر ارکان غیر عروض و ضرب در پارسی مزاحف بکار نتوان داشت چہ تکلف وزن و زحاف چون جمع شوند نفرت طبع زیادت گردد ست اور اگر مسمط ہو بہتر ہے یعنے مطلع مین چارون جگہ قافیے اور ابیات مین تین قافیے اول اور قافیہ آخر موافق قافیہ مطلع کے یہ زیادہ خوشنما ہے اور ارکان سوا عروض اور ضرب کے فارسی مین مزاحف لانا نچاہیے اسواسطے کہ یہ بحر فارسی نہین ہے جب تکلف وزن اور تکلف زحاف دونون جمع ہونگے نفرت طبیعت کی زیادہ ہوگی معلوم ہو کہ مثالین فارسی کی موافق ان ارکان کے کتب سے ڈھونڈھکر لکھنا مشکل اور موزون کر کے لکھدینا سہل مگر تطویل بیفایدہ کہ اہل فہم کو فقط لکھنا ارکان کا کافی ہے اور یہ اوزان بھی نامطبوع ہین فقط ضرورت ہے تو اتنی کہ شاید کوئی شعر کسی استاد کا ان زحافون مین نکل آئے تو تقطیع مشکل نہ ہو ٭ مدید ہم از بحرہای نازیان است و اصلش در دایرہ فاعلاتن فاعلن چہار بار بود و در بنا مجزو بکار دارند و او را سہ عروض و پنج ضرب باشد و برشش وزن مستعمل ست و شواہد این شش بیت ست ٭ مدید بھی بحر تازیون کی ہے اور اصل اوسکے دایرہ مین فاعلاتن فاعلن چار بار ہے اور اوسکو مجزو استعمال کرتے ہین یعنے مسدس اور اوسکے تین عروض یعنی سالم اور محذوف اور مخبون محذوف اور پانچ ضربین یعنی سالم اور مقصور اور محذوف اور ابتر اور مخبون محذوف ہین اور چھہ وزن پر مستعمل ہے ہر چند احتمال عقلی مقتضی پندرہ اوزان کا ہے کہ تین کو جب پانچ مین ضرب دیجیے پندرہ ہوتے ہین مگر مستعمل فقط چھہ ہین اونکی بیتین یہ ہین ٭ اشعر یا لبکر الشروا لی کلیبا ٭ یا لبکر این این الفرار ٭ عروض و ضرب ہر دو سالم است ٭ پہلا شعر جو متن مین لکھا ہے عروض اور ضرب اوسمین دونون سالم ہین یعنے فاعلاتن ترجمہ یہ ہے کہ اے قبیلہ بکر میری خبر کو پہونچو اور بھیجو میری طرف کلیب کو اے قبیلہ بکر کہان ہے گریز کلیب بالضم و فتح لام تصغیر کلب

اوربام الکبر دکاکہ اوسکو کلیب بن وایل کہتے ہین منتخب سے تقطیع یہ ہے یا لبکر فاعلاتن النشر و فاعلن
نی کلیبین فاعلاتن یالبکرن فاعلاتن این ایی فاعلن نلفرار و فاعلاتن ہم ب شعر
لا یغرن امرا عیشہ کل عیش صائر للزوال ؛ عروض محذوف وضرب مقصور ست دوسرا شعر
یہ ہے جو متن مین لکھا ہے عروض اوسکا محذوف ہے یعنے فاعلن اور ضرب اوسکی مقصور ہے یعنی فاعلان
معنی شعر کے یہ ہین چاہیے کہ فریب نہ دے آدمی کو زندگانی اوسکی اسواسطے کہ ہر عیش نقل کرنیوالا ہے
طرف زوال کے صیرورۃ بالفتح گشتن و سیل و ادن منتخب سے تقطیع یہ ہے لا یغرن فاعلاتن مرأن
فاعلن عیشہو کلل عیش فاعلاتن صائرن فاعلن لززوال فاعلان ہم ج شعر اعلموا انی لکم حافظ
شاہدا ما کنت او غائبا ؛ ہر دو محذوف اندت تیسرا شعر جو محقق نے لکھا عروض اور ضرب اوسکی
دونون محذوف ہین یعنی فاعلن معنی یہ ہین جانو تم تحقیق مین اسواسطے تمھارے نگہبان ہون حاضر
ہوئین یا غائب تقطیع یہ ہے اعلمو ان فاعلاتن نی لکم فاعلن حافظن فاعلن شاہدن ما فاعلاتن
کنت او فاعلن غائبن فاعلن ہم ء شعر انما الزلفاء یاقوتۃ ؛ اخرجت من کیس دہقان ؛ عروض
محذوف وضرب ابتر است ت چوتھا شعر جو متن مین لکھا ہے عروض اوسکا محذوف ہے یعنے فاعلن
اور ضرب اوسکی ابتر ہے یعنے فعلن بسکون عین معنی اوسکے یہ ہین نہین ہے زن زلفا مگر ایک یاقوت
کہ نکلی ہے کیسہ رئیس قریہ سے یعنے غیر مستقل ہے تقطیع اوسکی یہ ہے انن مزل فاعلاتن فاء یا فاعلن
قوتن فاعلن اخرجت من فاعلاتن کیس دہ فاعلن قانی فعلن ہم ہ شعر یلتقی عقل الفتی فی
حیث تہدی ساقہ قدمہ ؛ ہر دو مخبون محذوف اندت شعر پانچوان جو محقق علیہ الرحمۃ نے
لکھا ہے عروض اور ضرب دونون مخبون محذوف ہین یعنے فعلن بتحریک عین ترجمہ یہ ہے
واسطے جوان کے عقل ہے کہ زندگی کرتا ہے ساتھ اوسکے جس طرح رہبری کرتی ہے پنڈلی
اوسکی اوسکے قدم کی یعنے اوسکی عاقبت مین کام آتی ہے اور ہدایت کرتی ہے عواقب امور
کے مصرع مرد آخر بین مبارک بندہ ایست ؛ تقطیع اوسکی یہ ہے للفتا عق فاعلاتن لن
یعنے فاعلن بہی فعلن حیث تہدی فاعلاتن ساقہو فاعلن قدمہ فعلن ہم و شعر رب نار بت
ارمقہا تقضم الہندی والغارا ؛ عروض مخبون محذوف وضرب ابتر ست چھٹا شعر جو متن
مین لکھا ہے عروض مخبون محذوف ہے یعنے فعلن بتحریک عین اور ضرب ابتر یعنی فعلن بسکون

عین معنی یہ ہین اکثر آگ کو وقت رات کے دیکھتا تھا مین کہ توڑتی تھی عود ہندی کو اور غارا
کو یعنی تونگر تھا مین اور غارا خوشبودار درخت ہی تقطیع یہ ہے رب بنارن فاعلاتن بت تارغا فاعلن
متھا فعلن تقصل ہین فاعلاتن دی ابول فاعلن غارا فعلن ہم وبعضے مسطور ر واداشتہ اندا خلیل
نیاورده ست ت اور بعضون نے یہ بحر مشطور روا رکھی ہی یعنی مربع اور خلیل نہین لایا ہی جیسے بیت
یا لمبکرلا تتنو پا لیس فی اھین دنی پ تقطیع یالبکرن فاعلاتن لا تنوفا فاعلن لیس فی احی فاعلاتن تن
ونا فاعلن اور زجاج نے اسکو ربل مجزو محذوف الضرب العروض قرار دیا ہے ہم و بطریق زحاف
خبن و کف و شکل در ارکان دیگر بکار دارند و میان نون فاعلاتن و الف فاعلن معاقبہ باشد ت اور
بطریق زحاف کے خبن یعنی فعلاتن اور فعلن اور کف یعنے فاعلات اور شکل یعنے فعلات آتا ہے
صدر و ابتدا اور حشو مین سوا عروض و ضرب کے اور عروض و ضرب کا بیان پہلے ہو چکا اور درمیان
نون فاعلاتن کے اور الف فاعلن کے معاقبہ ہے یعنے یا دونون ثابت رہینگے یا ایک ان دونون مین
مین گریگا مثلا فاعلات فعلن این بحر مین نہ آئیگا ہم اما در پارسی بتکلف بر قیاس دیگر بحرہا می اشان
در وافی عروض و ضرب ہر دو مذال یا ہر دو سالم یا مختلط و عروض سالم و ضرب مخبون یا مقطوع و در مثمن
مسدس[۱۲]
مخبون یا ہر دو مقطوع یا مختلط و در مجزو ہر دو سالم و عروض سالم و ضرب مقصور یا ہر دو مقصور یا محذوف
یا مختلط و عروض محذوف یا مخبون محذوف و ضرب مخبون محذوف یا ابتر بکار داشتہ اند و امثلہ
آورده و مشطور ہم بکار داشتہ اند و از ہمہ لطیف تر دیگر وافی بود و ہم سالم چنانکہ بیت یاد ہ برگیر آے
صنم زود بردار و بزن پ چند خواہی خورد و غم دور کن از دل خزن پ ت و اما فارسی مین بہ تکلف
سوا فق اور بحور عرب کے وافی مین عروض اور ضرب دونون مذال یعنی فاعلان یا دونون سالم
یعنے فاعلن یا مختلط یعنے ایک جگہ فاعلن اور ایک جگہ فاعلان اور عروض سالم یعنی فاعلن اور
ضرب مخبون یعنے فعلن یا مقطوع یعنے فعلن اور دونون عروض و ضرب مخبون یعنی فعلن
یا دونون عروض و ضرب مقطوع یعنے فعلن یا مختلط یعنے ایک جگہ فعلن اور ایک جگہ فعلن
اور مجزو مین دونون سالم یعنے فاعلاتن اور عروض سالم یعنے فاعلاتن اور ضرب مقصور
یعنے فاعلات اور دونون مقصور یعنے فاعلان یا دونون محذوف یعنے فاعلن یا مختلط یعنی
ایک جگہ فاعلن اور ایک جگہ فاعلان اور عروض محذوف یعنے فاعلن یا مخبون محذوف یعنے

اور وہ جو کہ زحاف سے عروض مین آتی ہین عروض مخصوص ہین ۱۲

فعلن بتحریک عین اور ضرب مخبون محذوف یعنی فعلن بتحریک عین یا ابتر یعنی فعلن بسکون عین استعمال کیا ہی اور مثالین اونکی لائی ہین اور مشطور یعنی مربع کا بھی استعمال کیا ہے اور سب سے موافق طبع وافی ہے اور سالم بھی بیت اونکی مثال کی مرقومہ متن ہی بادہ زدن اوسین بمعنی شراب نوشیدن ہی اور حزن بمعنی غم اور یا الصنم بمعنی اندوہ منتخب و کشف او غیاث سے تقطیع یہ ہی بادہ رگی فاعلاتن ری صنم فاعلن زود بردا فاعلاتن روزن فاعلن چند خواہی فاعلاتن خرد غم فاعلن دور کن از فاعلاتن دل حزن فاعلن هم و همہ ارکان مخبون نیز گفتہ اند و هم از دیگران بهتر بود بدینگونہ بیت زلبانت بسرا بیکے بوسہ چرا شہ نکنی شاد مرا تو بسی زہ ندات اور سب ارکان مخبون بھی کہے ہین اور یہ بھی اور وزنون سے بہتر ہے مثال متن مین ہے زلبانت یعنی از لبہا سے خود تقطیع یہ ہی زلبانت فعلاتن بسرا فعلن بیکے بو فعلاتن سہ چرا فعلن نکنی شا فعلاتن د مرا فعلن تو بسی فعلاتن زہ ندا فعلن هم و مشطور این بحر از بہر آنکہ برمل نزدیکتر بود خوش آید بدینگونہ بیت یکروای بیدادگر لطف کن در ما نگر بیت اور مشطور اس بحر مین یعنی مربع بسبب اسکے کہ رمل سے نزدیکتر ہے خوشنما ہے تقطیع بیت مثال مرقومہ متن کی یہ ہے یکر اے بی فاعلاتن دادگر فاعلن لطف کن در فاعلاتن ما نگر فاعلن هم مقلوب طویل مفاعیلن فعولن چار بار بود بہرامی از فرالاوی شاعر نقل کردہ است کہ او بروانی این بحر شعر گفتہ است و یک بیتش اینست بیت نگارے دلربائی ربود از من دل من بیبل چگونہ از و بوسہ ستانم بیت مقلوب طویل مفاعیلن فعولن چار بار ہے بہرامی نے فرالاوی شاعر سے نقل کی ہے کہ اوسنے اس بحر کے وافی مین شعر کہے ہین ایک بیت اوسکی یہ ہے محقق علیہ الرحمۃ نے لکھی تقطیع یہ ہے نگارے دل مفاعیلن ربائی ربود از من مفاعیلن دل من فعولن بیبل مفاعیلن چگونہ فعولن از و بوسہ مفاعیلن ستانم فعولن سب ارکان سالم ہین هم و مجزو اخرب مبنی هم از شعرا و اینست شعر بر نور جہان سیہ و تنگست تا یا شمن آن بت بجنگست اور وزن مجزو اخرب مین بھی فرالاوی کی بیت ہی جو متن مین لکھی ہے شمن بمعنی بت پرست بران اور سراج او غیاث سے اشارہ طرف عاشق کے کہ معشوق بت پرست کے یہ ہین کہ جہان روشن میری آنکھون مین سیاہ اور تنگ ہے جب سے عاشق بت پرست لڑا ہے مثل شمن سے بمعنے ہیچ مین تم کو آ

یعنی مصنوعی ہین تقطیع بیت کی یہ ہے پر تو مفعول جہاں فعول بہو شکست مفاعیلان تا
باش مفعول مناببت فعولن بجنگ است فعولان صدر و ابتدا اخرب ہے اور عروض مسبغ اور ضرب
مقصور اور حشو مصراع اوّل مقبوض ہم و برین قیاس در وافی و مجزو مسبغ و معری و مخلط ذکر کردہ
مجزو محذوف و مقصور و مخلط و ہمچنین اخرب و مکفوف ست اور اسی قیاس پر وافی مین یعنی مثمن
مین اور مجزو مین یعنی مسدس مین مسبغ یعنی فعولان اور مفاعیلان اور معری یعنی فعولن یا مفاعیلن
اور مخلط یعنے کہین مسبغ اور کہین سالم کا ذکر کیا ہے اور مجزو مین یعنے مسدس مین محذوف یعنی
فعولن اور مقصور یعنے فعولان اور مخلط یعنے کہین فعولن اور کہین فعولان کا ذکر کیا ہے اوسیطرح
اخرب یعنی مفعول اور مکفوف یعنی مفاعیل صدر و ابتدا مین لایا ہے ہم اما در عرب و عجم از کسے دیگر شعری
برین بحر معلوم نشدہ است ت محقق علیہ الرحمۃ نے یہ عبارت بعد بیان فراحفات کے لکھی ہے
مطلب یہ کہ عرب اور عجم مین اور کسی سے کوئی بیت فراحفات مین اس بحر کی نہین سنی گئی
صاحب حاشیا ین مطلب کو نہ سمجھا اور یہ حاشیہ لکھا ح قولہ اما در عرب و عجم آہ بیشتر ازین
اشعار امرء القیس برین بحر نقل کردہ شد پس حصر و تتبع مصنف علام ناتمام است تم کلامہ بس
دونون شعر کہ رسایل امرء القیس سے سابق لکھی گئی سالم ہین نہ مزاحف ہم بسیط ہم از بحر ہای
تازیا نست و اصلش در دائرہ مستفعلن فاعلن چہار بار بود و او را سہ عروض و پنج ضرب است و بہ
شش وزن مستعمل ست دو وافی و چہار مجزو و ابیات آنست ت بسیط بھی بحر تازی ہے
اور اصل اوسکی دایرے مین مستفعلن چہار بار ہے اور اوسکے تین عروض یعنی مخبون اور سالم
اور مقطوع اور پانچ ضرب ہین یعنی مخبون اور مقطوع اور مذال و سالم اور مقطوع ثانی یعنی وافی مین مقطوع
فاعلن سے فعلن ہے اور مجزو مین مقطوع مستفعلن سے مفعولن ہے پس یہ دو ضربین ہوئین کہ
دو وزن ہین اگرچہ علت ایک ہے صاحب حاشیہ اس مطلب کو بھی نہ سمجھا اور یہ حاشیہ لکھا
ح قولہ پنج ضرب یعنی مخبون مقطوع و مذال و سالم و مشتوال تم کلامہ بس مجہول ہے بحر مین کوئی
ضرب ہین سوا ایجاد بندہ اور چہ وزنون پر مستعمل ہے ہر چند از روے احتمالات عقلی کئی بندہ
وزن ہوسکتے ہین کہ تین کو جب پانچ مین ضرب دیجیے پندرہ ہوتے ہین مگر چہ استعمال مین ہین دو
وافی اور چہار مجزو و بیتین یہ ہین ہم اشعر یا حار ولا اریٰن منکم بدا ہتہ کلم لم یلفتا

الصبوت وش مستفعلن شیب قد فاعلن علانی فعولن یدعو حتی مستفعلن ثم الال فاعلن خضابی فعولن
هم ... آمده از مجزو در شواذ که خلیل نیاورده و آن اینست که شعران شواز و نشوه ؛
جنب البا ... ؛ عروض مجبون اخذ ست و ضرب مجبون و مقطوع ست اور ایک وزن
اور شاذ آیا ہے کہ خلیل اوسکو نہین لایا ہے شعر اوسکا مرقومہ متن ہے عروض اوسکا مجبون
اخذ ہے یعنے فعل اور ضرب مجبون مقطوع یعنے فعولن معنی یہ ہین تحقیق کہ کیا باور نشا اور دوڑنا
شتر ... اور نا قد قوی خلقت کا اور خبر اسکی بیت آخرین ہے تقطیع یہ ہے ان سوا مفتعلن
ان وشق فاعلن وتن عقل وجنبل فعلتن بازلل فاعلن اسونی فعولن اور وہ بیت آخر
یہ ہے بیت من لذة العیش والفتی ؛ الدهر والدهر ذو فنون ؛ معنی ظاہر ہین هم و اکثا
در پارسی بتکلف در وافی بر عروض مذال یا معری یا ضرب مذال و یا ضرب سالم و عروض سالم
با ضرب مجبون مذال یا ضرب مذال و یا ضرب مجبون و یا ضرب اعرج و یا ضرب مقطوع و عروض
مجبون معری و مذال با ضرب مذال و عروض مجبون با ضرب هم مجبون یا اعرج یا مقطوع و در مجزو
بر عروض معری و مذال با ضرب مذال و عروض سالم با ضرب سالم و اعرج و مقطوع و عروض اعرج
یا مقطوع با ضرب هم اعرج یا مقطوع امثله آورده اند و درین دو ضرب اخیر خبن هم بکار رود تا با وزن
فعولان یا فعولن آید ست اما فارسی مین بتکلف وافی مین شعر کہے ہین اسطرح ؛ کہ عروض مذال
یعنے فاعلان یا معری یعنی فاعلن ساتھ ضرب مذال یعنے فاعلان یا ضرب سالم یعنی فعلن
کی اور عروض سالم یعنی فاعلن ساتھ ضرب مجبون مذال یعنی فعلان یا ضرب مذال یعنی فاعلا
و یا ضرب مجبون یعنے فعلن یا ضرب اعرج یعنے فاعلان یا ضرب مقطوع یعنی فعلن کی اور
عروض مجبون معری یعنے بدون اذالت فعلن اور مذال یعنی فعلان بتحریک عین ساتھ ضرب مجبون
مذال یعنے فعلان بتحریک عین کے اور عروض مجبون یعنے فعلن بتحریک عین ساتھ ضرب مجبون یعنے
فعلن بتحریک عین یا اعرج یعنے فعلان بسکون عین یا مقطوع یعنے فعلن بسکون عین کے اور مجزو
مین عروض معری بدون اذالت یعنے مستفعلن اور مذال یعنی مستفعلان ساتھ ضرب
مذال یعنے مستفعلان کے اور عروض سالم یعنی مستفعلن ساتھ ضرب سالم یعنے مستفعلن و اعرج
یعنے مفعولان اور مقطوع یعنے مفعولن کی اور عروض اعرج یعنے مفعولان یا مقطوع یعنے مفعولن

سالقہ ضرب اعج یعنے فعولان یا مقطوع یعنی مفعولن کی مثالیں انکی لائے ہین اور ان دونون ضربون
اخیر مین یعنی مفعولان اعج اور مفعولن مقطوع مین خبن بھی استعمال کیا ہے کہ بر وزن فعولان یا فعولن
لائے ہین ہم وقومی بنداراند کہ مخلع اسم فعولن است کہ فرع مستفعلن است در بسیط مجزو و نہ چنان است
بل مخلع اسم وزنی است از بسیط مجزو کہ عروض وضربش مقطوع باشد خواہ مخبون خواہ غیر مخبون ت ا د
ایک قوم گمان کرتی ہے کہ مخلع اسم فعولن کا ہے مستفعلن سے بسیط مجزو مین اور ایسا نہین ہو بلکہ
مخلع نام وزن کا ہے بسیط مجزو سے کہ عروض اور ضرب اوسمین مقطوع ہو خواہ مخبون یعنے فعولن
خواہ غیر مخبون یعنے مفعولن اور سکاکی نے بھی یہی کہا ہے مگر بدون تقسیم پس ایسے وزن کا نام مخلع
ہے بسیط مجزو مین ہم و بپارسی شاید کہ ہمہ ارکان مخبون بکار دارند یا ہر جا فاعلن بود مخبون بود و
لبس وشاید کہ ہر دو مستفعلن مطوی بود و چنان بہتر کہ ہر زحاف کہ استعمال کنند در ہمہ مواضع آن
قصیدہ مطرد بود مگر تسکین اوسط در مفتعلن و فعلن کہ آن ہر جائیکہ خواہند شاید مثال دائی عروض
وضرب سالم شعر از عشق آن بیوفا افتادہ ام در بلا ؛ ہر گز نگوید مرا برخیز و یکدم بیا ت اور پارسی
مین چاہیے کہ سب ارکان مخبون مستعمل کرین یا کہ جہان فاعلن ہو مخبون ہو جائے اور لبن یعنے
یعنے فعلن پس یہ وزن ہوگا مستفعلن فعلن مستفعلن فعلن اور چاہیے کہ دونون
مستفعلن مطوی ہون یعنے مفتعلن پس یہ وزن ہوگا مفتعلن فاعلن مفتعلن فاعلن اور بہتر
یہ ہے کہ جو زحاف استعمال کرین قصیدے مین ہر جگہ وہی لائین مگر تسکین اوسط مفتعلن اور
فعلن مین جس جگہ کرین زیبا ہے مثال وافی عروض اور ضرب سالم کی شعر جو مرقومہ متن ہے
تقطیع یہ ہے از عشق آ مستفعلن بیوفا فاعلن افتادام مستفعلن در بلا فاعلن ہر گز نگو مستفعلن
ید مرا فاعلن برخیز یک مستفعلن دم بیا فاعلن مطرد بفتح میم وتشدید طا مفتوح و کسر استقیم وبریک
وتیرہ شوندہ وعقب یکدیگر شوندہ منتخب اور صراح اور غیاث سے ہم واگر عروض و
ضرب مخبون کنند آن بہتر کہ فاعلن ہمہ جا مخبون بود بر بنگونہ شعر کردم زرہ وکے صفا منزل
بکوے وفا ؛ دیدم نگار مرا جائے شگرف وچہ جات اور اگر عروض اور ضرب کو مخبون
کرین بہتر یہ ہے کہ فاعلن سب جگہہ مخبون ہو جیسا کہ شعر مرقومہ متن مین ہے اور لفظ مرا
اوسمین یعنی خود را ہی تقطیع اوسکی یہ ہے کردم زرہ مستفعلن می صفا فعلن منزل بکو مستفعلن ی وفا فعلن

شعر بہ مستمندی مکن دیدم نگا مستفعلن رمرا فعلن جاہی شکنہ مستفعلن من چہا فعلن ہم مثال مجزو سالم
چندین ستم ؎ کو بر نیا ورد از عشق تو دم ت مثال مجزو سالم کی جو مر قومہ متن ہے اور معنی اوس شعر کے یہ ہین ایسے عاشق غمگین پہ ستم نہ کر کہ او سنے تیرے عشق سے دم نہین مارا یعنی اظہار عشق نہین کیا تقطیع اوسکی یہ ہے بہ مستمن مستفعلن دی مکن فاعلن چندی ستم مستفعلن کو بر نیا مستفعلن ورد از عشقے فاعلن تو دم مستفعلن بعضے نسخون مین بجائے بر نیا ورد برنے آرد ہے پس دونون صحیح ہین مستمند بالضم اندوہگین اور غمگین مجازا بمعنے حاجتمند اور یہ مرکب ہے مُست بالضم اور مند سے مست بمعنی غم و اندوہ اور مند بمعنی صاحب اور خداوند کذا فی البرہان اور خیابان مین لکھا ہے کہ مستمند بالضم حاجتمند او مست بمعنی حاجت ہے غیاث سے ہم مثال مخلع مجنون شعر کشتم بدرد از تو من نگارا ؎ آن بہ کہ یکرہ کنی مدارا ت مثال مخلع مجنون کی جو مرقومہ متن ہے مخلع بسیط مجزو مین وزن مقطوع الضرب والعروض ہے یعنے مفعولن جیسا کہ کہا گیا اور جب مفعولن مقطوع کو مجنون کرین فعولن ہوا اور لفظ یکرہ شعر مذکور مین بمعنے یکبار ہے معنی شعر کے یہ ہین غلطان ہو مین بسبب درد کے یا ہوا ہین صاحب درد تیری عشق مین اے معشوق بہتر یہ ہے کہ ایکبار کرے تو صلح اور مہربانی تقطیع یہ ہے کشتم بدر مستفعلن د از تو من فاعلن نگارا فعولن ۱۱ بہ کہ یک مستفعلن رہ کنی فاعلن مدارا فعولن صاحب حاشیہ نے لفظ کشتم کو بکاف تازی مضموم پڑہا اور یہ لکھا ح معنیش آنکہ کشتم خود را یا کشتہ شدم از درد بسبب توا ے نگار تم کلامہ اور صاحب شرح نے اوس سے اعتراض بیجا کیا مگر اپنے معنی اس تکلف سے لکھے جو سمجھ مین نہ آئین نقش صاحب میزان الافکار گویہ معنیش آنکہ کشتم خود را یا کشتہ شدم از درد بسبب توا ے نگار تم کلامہ این معنی در بطلن قایل است وازالفاظ شعر ہرگز پیدا نیست او گا معروف را مجہول شمار کردن معلوم نیست کہ از کجا قانون پیدا گشتہ واگر معروف گویند لفظ خود را از طرف خود بیامیزند تا معنی خیز گردد و حال آنکہ کشتم بکاف فارسی فعل ناقص است کہ اسم و خبر مے خواہد و ضمیر متکلم منفصل خواہ متصل اسم ست و لفظ بدرد کہ ظرف است متعلق بلفظ مبتلا شود و آن خبر کشتم باشد و حقیقت اینست کہ از لطف معنی رو گرفتن و در پے تکلف رفتن از خوبی فہم معنی آفرینست الحق کہ بر قایل آن صد آفرین است تم کلامہ ہم مثال ہست مجنون بیایست چرا سے ہے بہت من ہمین سے نگرد ؎ بیک دو بوسہ ہے غم از دلم ببرد

ت مثال سب ارکان مخبون کی جیسا کہ بیت مرقومۂ متن ہے تقطیع یہ ہے چراہمی مفاعلن بت
من فعلن ہمین نمی مفاعلن نگر و فعلن و بو مفاعلن سہی فعلن خمز و لم مفاعلن نہر فعلن ھ مثال
مطوی از مجزو شعر دور مدار اے صنم لب ز لبم ؛ تا بفزاید بدل در طربم ؛ ت مثال مطوی کی مجزو
سے جیسا کہ مرقومۂ متن ہے تقطیع یہ ہی دور مدا مفتعلن رصنم فاعلن لب ز لبم مفتعلن تا بفزا
مفتعلن ید بدل فاعلن در طربم مفتعلن ھ وما انشلہ اوزان فارسی از آنجہست تمام نمی آریم کہ
برین بحرہا در پارسی شعر یافتہ نشود و الا مثالہای کہ بتکلف گفتہ باشد اینست بحرہاے دائرہ
مختلفہ ت اور ہم مثالین اوزان پارسی کی تمام و کمال اس جہت سے نہین لاے کہ ان وزنون
مین شعر پارسی پائے نہین جاتے و الا یعنے اگر پائے جاتے ہین وہ ایسی مثالین ہین کہ بتکلف
کہی ہین یہ ہین بحرین دائرہ مختلفہ کی ھ وافر ہم از بحرہاے تازیان است و اصلش در دایرہ
مفاعلتن باشد شش بار و در بنا اورا دو عروض و سہ ضرب باشد و بر سہ وزن آید یکی وافی و دو
مجزو ابیات اینست ت یہ بحر بھی بحور تازی سے ہی اور اصل اسکی دایرے مین مفاعلتن ہے چھہ بار اور
استعمال مین اوسکے دو عروض یعنے سالم اور مقطوف اور تین ضربین یعنے سالم اور مقطوف اور معصوب
ہین اور تین وزنون پر آتی ہے ایک وافی اور دو مجزو بیتین یہ ہین ھ اشعر لنا غنم نسوقہا غزار
کان قرون جلتہا العصی ؛ عروض و ضرب ہر دو مقطوف است و این وافی ست ت پہلا
شعر جو مرقومۂ متن ہے عروض اور ضرب دونون مقطوف ہین معنی یہ ہین ہمارے پاس گوسفند
ہین کہ روان کرتے ہین ہم اونکو بہت سا دودہ رکھتے ہین گویا شاخین بڑالی اونکی مانند عصا
کے دراز ہین غزار جمع غزیرہ کی اور جلہ بمعنی کلان اور عصی جمع عصا کی ہے جلہ بکسر و تشدید
لام بزرگان منتخب سے غزارہ بالفتح بسیاری اور بہت سا دودہ کا ہونا اور پانی اور
میوونکا بہت ہونا منتخب سے تقطیع یہ ہے لنا غنمن مفاعلتن نسوقہا مفاعلتن غزار و
فعولن کان قرو مفاعلتن نجل لتہل مفاعلتن عصیو فعولن یہ وافی ہی ھ ب شعر لقد
علمت ربیعۃ ان حبلک واہن خلق ؛ عروض و ضرب ہر دو سالم است ت دوسرا شعر جو متن
مین لکھا ہے عروض اور ضرب دونون سالم ہین یعنے مفاعلتن مفاعلتن یہ ہین ہر ایک مصرعہ جانتا ہے
قوم ربیعہ نے یہ کہ تحقیق رسی تیری سست اور پرانی ہے یعنے عہد و پیمان تیرا سست ہے

دہن بالفتح سستی اور سست ہونا منتخب سے خلق بہ تحتین کہنہ ہونا اور جامہ کہنا اور اس معنی پر بکسر
لام بھی آیا ہے منتخب سے تقطیع یہ ہے لقد علمت مفاعلتن ربیعۃ ان مفاعلتن بحبالہا وا مفاعلتن
ہن خلقوا مفاعلتن ہم ج شعر اعاتبہا وآمرہا ❊ فتغضبنی وتعصینی ❊ عروض سالم وضرب معصوب
وایں ہر دو مجزو است تیسرا شعر جو متن مین لکھا ہے عروض اوسکا سالم یعنے مفاعلتن اور
ضرب اوسکی معصوب یعنے مفاعیلن ہے معنی یہ ہین کہ عتاب کرتا ہون اور حکم کرتا ہون اسکو پس
غضب کرتی ہے مجہپر اور نا فرمانی کرتی ہے میری تقطیع یہ ہے اعاتبہا مفاعلتن واامرہا مفاعلتن
فتغضبنی مفاعلتن وتعصینی مفاعیلن اور یہ دو شعر اخیر مجزو ہین ہم و در زحافش در دیگر ارکان
معصوب ومعقول ومنقوص استعمال کنند و در صدر عصب و قصم و عقص و اجم بکار دارند ت اور
سوا عروض اور ضرب کے اور ارکان ہین زحاف معصوب یعنی مفاعیلن اور معقول یعنے مفاعلن اور
منقوص یعنی مفاعیل استعمال کرتے ہین مثال معصوب کی یہ ہے شعر اذا لم تستطع شیا فدعہ ❊
وجاوزہ الی ما تستطیع ❊ عروض اور ضرب مقطوف ہے یعنے فعولن اور باقی ارکان سب
معصوب یعنی مفاعیلن اگر کوئی ہزج کا گمان کرے وہ مسدس عربی مین نہین آتی مثال معقول
یعنے مفاعلن کی یہ ہے شعر منازل لفرتنا قفار ❊ کانما رسوما سطور ❊ معنی اس شعر کے یہ ہین کہ
مکانات معشوقہ فرتنا کی خالی گویا کہ علامات باقیہ اونھین مکانات کی مثل سطور کے اور مانند
نقوش کے ہین کہ دلالت کرتے ہین حال کاتب پر اور حال نقاش پر تقطیع یہ ہے منازلن
مفاعلن لفرتنا مفاعلن قفار و فعولن کانما مفاعلن رسومہا مفاعلن سطور و فعولن مثال منقوص
یعنے مفاعیل کی شعر لسلامۃ دار بحفیر ❊ کباقی الخلق السحق قفار ❊ ترجمہ یہ ہے واسطے حبیبہ
سلامہ کے گہر ہے موضع حفیر مین مانند کہنہ جامہ از ہم رفتہ کے خالی سکونت کنندہ سے تقطیع یہ ہے
لسلامہ مفاعیل تدار ب مفاعیل حفیرن فعولن کباقلخ مفاعیل لقس سحق مفاعیل قفار و
فعولن اور صدر مین اس بحر کی اعصب یعنی مفتعلن اور اقصم یعنے مفعولن اور اعقص یعنی مفعول
اور اجم یعنی فاعلن استعمال کرتے ہین ہم وا ما پارسی بتکلف در وافی عروض و ضرب ہر دو سالم یا
ہر دو معصوب یا ہر دو مقطوف بکار دارند و در مجزو ہر دو سالم یا عروض سالم و ضرب معصوب ت
واما فارسی مین بہ تکلف وافی مین عروض اور ضرب دونون سالم یعنے مفاعلتن یا دونون معصوب

یعنی مفاعیلن یا دونون مقطوف یعنی فعولن استعمال کرتے ہین اور مجزو مین عروض و ضرب دونون
سالم یعنی مفاعلتن یا عروض سالم یعنی مفاعلتن اور ضرب معصوب یعنی مفاعیلن استعمال کرتے ہین م
و اگر بطریق زحاف ہمہ را معصوب کنند فرقی نباشد میان ہزج و این بحر و ازین جہت باشد کہ اگر
کسے ملمعی بگوید بیتہاے فارسی او از ہزج باشد و بیتہاے تازی او از وافر چہ بتازی ہزج مسدس
نیاید و بپارسی وافر مستعمل نیست و فرق میان ہر دو وزن بہ تسکین و تحریک اواسط متحرکات بیش نیست
ت اور اگر بطریق زحاف کے سب رکنون کو معصوب کرین فرق نہو درمیان ہزج کے اور اس بحر کی اور
بھی سبب ہے کہ اگر کوئی ملمع کہتا ہے بیتین فارسی کی ہزج سے ہوتی ہین اور بیتین تازی کی وافر
سے اسواسطے کہ تازی مین ہزج مسدس نہین آتی ہی اور فارسی مین وافر مستعمل نہین ہی اور فرق
ہزج اور وافر کے وزن مین فقط تسکین اور تحریک اواسط متحرکات کا ہے اور بس ملمع روشن کردہ شدہ
اور جو چیز کہ ورق طلا سے روشن کرین اور اصطلاح مین صنعت ملمع اوسکو کہتے ہین کہ ایک مصرع خواہ
ایک بیت خواہ چند بیتین فارسی مین ہون اور اوسیقدر عربی مین ابیات سے م مثال وافی ہم
سالم بیت بتا غم تو برین دل من بزد علمی ؛؛ چنانکہ از و بگرد جہان شدم علمی ؛؛ ت مثال وافی
کی جسمین سب رکن سالم ہین یعنی مفاعلتن بیت مرقومۂ متن ہی علم اوس بیت مین بمعنی نیزہ
ہے اور علم ثانی بمعنی مشہور تقطیع یہ ہے بتا غم تو مفاعلتن برین دل من مفاعلتن بزد علمی
مفاعلتن چنانکہ از و مفاعلتن بگرد جہان مفاعلتن شدم علمی مفاعلتن م مثال وافی عروض
و ضرب مقطوف شعر چو برگذری ہمی نگرم بروبیت ؛؛ چرا نکنی بنا نظرے بکارم ت مثال وافی کی
جسمین عروض اور ضرب مقطوف ہی یعنے فعولن بیت مثال کی مرقومۂ متن ہے تقطیع یہ ہی چو برگذری
مفاعلتن ہمی نگرم مفاعلتن بروبیت فعولن چرا نکنی مفاعلتن بنا نظرے مفاعلتن بکارم فعولن
م مثال مجزو سالم بیت بدی چکنی بجاے کسے ؛؛ کہ او نکند بجاے تو بد ت مثال مجزو سالم کے
کی بیت مرقومہ متن ہے تقطیع بدی چکنی مفاعلتن بجاے کسی مفاعلتن کہ او نکند مفاعلتن بجاے
تو بد مفاعلتن م و در مزاحف استعمال غیر معصوب و مقطوف در پارسی نشاید و خلط ارکان سالم
و معصوب شاید چہ تسکین اوسط ہمہ جا جایز است اما درین بحر باید کہ نظام ہمہ جا محفوظ بود تا دو تکلیف
جمع نشود و اگرچہ ہمہ جا ساکن کنند بحر ہزج شود ت اور مزاحف مین استعمال سوا معصوب

مفاعیلن اور مقطوف یعنی فعولن کی بجا ہے اور خلط ارکان سالم اور معصوب کا چاہیے اسواسطے کہ
تسکین اوسط تین متحرکو نمین سب جگہ جایز ہے لیکن اس بحر مین چاہیے کہ انتظام سب جگہ پیش
خاطر رہے یعنے جو رکن کہ معصوب آئے سب جگہ قصیدے مین معصوب آئے تا دو تکلف جمع
ایک استعمال لغت غیر کا دوسرا بے انتظامی وزان کی اور اگر سب جگہ مسکن کرین بحر ہزج ہو جائے اسلیے
کہ بحر وافر اصل پارسی مین نہین آتی ہے اور استعمال ہزج کا فارسی مین بہت ہے ہم کامل ہم از بحر تازیان
واصلش در دایرہ متفاعلن ششن بار باشد و در بنا او را دو عروض و شش ضرب است و برینہ وزن
آمدہ است پنج وافی و چہار مجزو و ابیاتش اینست ت یہ بحر کامل بھی بحور تازی سے ہے اور اصل اسکی
دائرے مین متفاعلن چھہ بار ہے اور استعمال مین اوسکے دو عروض یعنے سالم اور احذ اور چھہ
ضربین یعنی سالم اور مقطوع اور مضمر احذ اور احذ اور مرفل اور مذال ہین اور نو وزن اوس پر آئی ہے
پانچ وافی اور چار مجزو اور بیتین اوسکی یہ ہین ہم اشعر و اذا صحوت فما اقصر عن ندی
و کما علمت شمایلی و تکرمی ؛ عروض و ضرب ہر دو سالم است ت پہلا شعر جو محقق نے
لکھا عروض اور ضرب دونون سالم ہین یعنے متفاعلن معنی یہ ہین اور جسوقت ہوش مین
آتا ہون نہین نشہ سے پس کوتاہی نہین کرتا ہون مین بخشش سے جیسے کہ جانتا ہے تو منقبت
میری اور کرم میرا تقطیع یہ ہے واذا صحو متفاعلن تفما اقص متفاعلن صرعن ندی متفاعلن
وکما علم متفاعلن تشمایلی متفاعلن وتکرمی متفاعلن ہم ب شعر و اذا دعوتک عمہن فانہ
نسب یزیدک عندہن خبالا ؛ عروض سالم اور ضرب مقطوع ت دوسرا شعر جو محقق نے لکھا
عروض سالم یعنی متفاعلن اور ضرب مقطوع یعنی فعلاتن ہے معنی یہ ہین کہ جسوقت بلائین تجھکو وہ
عورتین پس نا بینا کرا اونکو یعنی بجا تحقیق کہ جانا تیرا ایک نسبت ہے کہ زیادہ کرتا ہی نزدیک
اونکے نقصان تیرا یعنی رغبت طرف عورتون کے باعث بے اعتباری ہی دوسرے معنی یہ کہ اگر
عم کے پکارین تجکو یہ دلیل عدم رغبت ہی طرف تیرے خبال بالفتح تباہی وکمی وہلاک و رنج و دیوانہ
و زہر کشندہ و زرد آب دوزخ کہ از تن اہل نار منفتح شود سے تقطیع یہ ہے و اذا دعو متفاعلن تک عمہن متفاعلن
نفان ہو متفاعلن نسبین یزی متفاعلن دک عندہن متفاعلن خبالا فعلاتن ہم ج شعر
لمن الدیار برامتین فعاقل ؛ درست وغیر ایہا القطر ؛ عروض سالم است و ضرب مضمر احذ

ت تیسرا شعر جو محقق علیہ الرحمۃ نے لکھا عروض اوسکا سالم ہے یعنے متفاعلن اور ضرب مضمر اخذ ہے
یعنے فعلن بسکون معنی یہ ہین واسطے کسکے ہین کہریج دو موضع رامہ اور عاقل کے فرسودہ ہوئی ہین
اور متغیر کئی ہین نشان اونکے باران نے عاقل نام ایک کوہ کا منتخب سے تقطیع یہ ہے لمند یا متفاعلن
ربراہتی متفاعلن تفغاقلن تشفاعلن درست دعی متفاعلن یرا ابہل متفاعلن قطر وفعلن م شعر
لمن الدیا دوعفا مرابعہا ٭ ہطل اجش وبارح ترب ٭ عروض وضرب ہر دو اخذ است ت
چوتھا شعر جو مرقومہ متن ہے عروض اور ضرب دونون اخذ ہین یعنے فعلن بتحریک عین معنی یہ
ہین واسطے کسکے ہین کہر کہ دور کیے ہین منازل اونکے باران متوالی رعد آلودہ نے اور گرد با
خاک بردار ندہ نے بارح باد گرم اور بوارح جمع منتخب سے تقطیع یہ ہے لمند یا متفاعلن عفام
متفاعلن بعہا فعلن ہطلن اجش متفاعلن شوبارحن متفاعلن تربو فعلن بتحریک عین م ٭
شعر ولانت اشجع من اسامۃ اذ ٭ دعیت نزال ولج فی الذعر ٭ عروض اخذ وضرب اخذ
مضمر ست واین ہنج وافی است ت پانچوان شعر جو مرقومہ متن ہے عروض اوسکا اخذ
یعنے فعلن بتحریک عین اور ضرب اخذ مضمر یعنی فعلن بسکون عین ہے معنی یہ ہین ہر آئینہ تو شجاع
زیادہ ہے شیر سے جسوقت بلایا جاسے وہ شیر کہ اوترا اور جنگ کر مقام خوف وخطر ہین ذعر بالفتح
ترسانیدن اور بالضم ترس منتخب سے تقطیع یہ ہے ولانت اش متفاعلن جع من اسا متفاعلن
متہا ذ فعلن دعیت نزا متفاعلن لو یج جفذ متفاعلن ذعری فعلن بسکون عین اور یہہ پانچ
وافی ہین م و شعر ولقد سبقتہم والی ٭ فلم نزعت وانت آخر ٭ عروض سالم
وضرب مرفل است ت چھٹا شعر جو مرقومہ متن ہے عروض اوسکا سالم یعنے متفاعلن
اور ضرب مرفل یعنے متفاعلاتن ہے معنی یہ ہین تحقیق کہ سبقت کی تو نے اون لوگون پر
میری طرف پس نہ ڈرا تو اوس سبقت کرنے سے حالانکہ تو مرد متاخر ہے ای کمتر ہے
سبقتہم باشباع ضم میم ہے اور الی مین یاے ثانی بمتعلق مصرع ثانی ہے اور نزع ردع سے
بالفتح بمعنی ترسیدن منتخب سے تقطیع یہ ہے ولقد سبق متفاعلن تہموا لے متفاعلن
یفلم نزع متفاعلن ہوانت اخر متفاعلاتن م ز شعر یبنت یکون مقامہ ٭ ابدا بمختلف
الریاح ٭ عروض سالم وضرب مذال ست ت ساتوان شعر جو مرقومہ متن ہے

اسکا عروض اوسکا سالم یعنی متفاعلن اور ضرب مذال یعنی متفاعلان ہے معنی یہ ہین قبر ہے کہ یہی مقام اعلن
ایسا کہ ہمیشہ چلتی ہین وہان ہوائین گرم جدث لفبحتین گو منتجب سے تقطیع یہ ہے جدثن بکو متفا
بمقامہو متفاعلن ابدن تنخ متفاعلن تلفریاح متفاعلان م ح شعر واذا اقتصرت فلا تکن
متخشّعًا وتجمل ؛ ہر دو سالمند ت آٹھوان شعر جو مرقوم متن ہے عروض اور ضرب دونون
سالم ہین یعنی متفاعلن معنے یہ ہین اور جس وقت ہو تو فقیر لیس ہو تو رسان او صبر جمیل کر
تقطیع یہ ہے واذ فتقر متفاعلن تفلا تکن متفاعلن متخش شعن متفاعلن وتجم لی متفاعلن م ط شعر
واذا ہم ذکروا الاساءة اکثر الحسنات ؛ عروض سالم وضرب مقطوع است واین چہار وزن
مجزو است ت نوان شعر جو مرقوم متن ہے عروض سالم اور ضرب مقطوع ہین یعنے فعلاتن
معنی یہ ہین جسوقت کہ وہ یاد کرتے ہین بدی کو اکثر کرتے ہین ذکر نیکیون کا تقطیع یہ ہے واذا ہمو
متفاعلن ذکر لا سا متفاعلن اتا کثر ل متفاعلن حسناتی فعلاتن اذا ہم ہین میہم با شباع ضمہ
ہے اور یہ چارون مجزو ہین م و بطریق زحاف در دیگر ارکان و ضربہا مقطوع و مرفل و مذال
مضمر و موقوص و مخزول بکار دارند ت اور بطریق زحاف کے اور ارکان مین یعنے صدر اور
ابتدا اور حشو مین اور ضربون مین مقطوع یعنی فعلاتن اور مرفل یعنی متفاعلاتن اور مذال مضمر یعنی مستفعلان
اور موقوص یعنی مفاعلن اور مخزول یعنے مفتعلن استعمال کرتے ہین م واما بپارسی برین بحر بتکلف
گفتہ اند وبر قیاس دیگر شعرہاے ایشان در وافی بر عروض سالم وضرب ہم سالم یا مقطوع یا احذیا
احذ مضمر و عروض مقطوع وضرب ہم مقطوع یا احذ یا احذ مضمر و عروض احذ وضرب ہم احذ یا احذ مضمر
و ہر دو احذ مضمر ودر مجزو بر عروض سالم وضرب مرفل یا مذال یا سالم و عروض مذال وضرب
مرفل یا مذال و ہر دو مرفل و عروض سالم وضرب مقطوع و ہر دو احذ یا ہر دو احذ مضمر یا عروض احذ و
ضرب احذ مضمر مثالہا آوردہ اند واز زحافہا مضمر بہتر باشد وچنانکہ استعمال کنند در ہمہ قصیدہ یکسان یا
ت واما فارسی مین شعرا اس بحر مین بہ تکلف کہے ہین اور بر قیاس اور اشعار عرب کے وافی مین اوپر
عروض سالم یعنے متفاعلن اور ضرب بھی سالم یعنے متفاعلن یا مقطوع یعنے فعلاتن یا احذ یعنے
فعلن بتحریک عین یا احذ مضمر یعنے فعلن بسکون عین اور عروض مقطوع یعنے فعلاتن اور ضرب
مقطوع یعنی فعلاتن یا احذ یعنے فعلن بتحریک عین یا احذ مضمر یعنے فعلن بسکون عین

اور عروض احذ یعنی فعلن بتحریک عین اور ضرب بھی احذ یعنی فعلن بتحریک عین یا احذ مضمر یعنی فعلن
بسکون عین اور دونوں یعنی عروض اور ضرب احذ مضمر یعنی فعلن بسکون عین اور مجزو میں اوپر
عروض سالم یعنی متفاعلن اور ضرب مرفل یعنی متفاعلن یا مذال یعنی متفاعلان یا سالم یعنی متفاعلاتن
اور عروض مذال یعنی متفاعلان اور ضرب مرفل یعنی متفاعلاتن یا مذال یعنی متفاعلان اور دونوں یعنی
عروض اور ضرب مرفل یعنی متفاعلاتن اور عروض سالم یعنی متفاعلن اور ضرب مقطوع یعنی فعلاتن
اور دونوں یعنی عروض ضرب احذ یعنی فعلن بتحریک عین اور دونوں یعنی عروض و ضرب احذ مضمر
یعنی فعلن بسکون عین یا عروض احذ یعنی فعلن بتحریک عین اور ضرب احذ مضمر یعنی فعلن بسکون عین
کی مثالیں لائے ہیں اور زحافوں سے مضمر بہتر ہے اور جیسا کہ استعمال کریں تمام قصیدے میں یکساں چاہیے
معلوم ہو کہ سبکی مثالیں لکھنا تطویل بےفائدہ ہے مگر بعضے اوزان کی مثالیں ہیں ھم مثال ہر دو
سالم ازوافی شعر نکنم بیار کسان طمع کہ جفا بود ٭ نہ روا بود کہ چنین کنم نہ روا بود ت مثال عروض
و ضرب سالم کی وافی سے یعنی متفاعلن تقطیع شعر مذکور کی یہ ہے نکنم بیا متفاعلن کسان طمع متفاعلن کہ جفا بو
متفاعلن د نہ روا بو متفاعلن د کہ چنین کنم متفاعلن نہ روا بود متفاعلن ھم و مثال ہر دو مقطوع شعر چکنم کہ
جز مراد خود نہ دو دل ٭ چکنم کہ جز بتو دل ہمی نگراید ت اور مثال عروض اور ضرب مقطوع کی یعنی فعلاتن
تقطیع شعر کی یہ ہے چکنم کہ جز متفاعلن مراد خود متفاعلن نہ دو دل فعلاتن چکنم کہ جز متفاعلن بتو دل ہمے
متفاعلن نگراید فعلاتن ھم مثال ہر دو مرفل از مجزو شعر ہمہ جہان تو یکی نہ بینی ٭ چو نگاہ میں بسفید کاری
ت مثال عروض و ضرب مرفل کی مجزو سے یعنی متفاعلاتن تقطیع شعر کی یہ ہے ہمہ جہا متفاعلن تو یکی
نہ بینی متفاعلاتن چنگاہ میں متفاعلن بسفید کاری متفاعلاتن سفید کاری یعنی صلاحیت اور جوانمردی
ہے ھم مثال ہر دو سالم شعر نہ روا بود کہ جفا کنی ٭ بکسے کہ با تو وفا کند ت مثال عروض اور ضرب
سالم کی مجزو سے یعنی متفاعلن تقطیع بیت کی یہ ہے نہ روا بود متفاعلن کہ جفا کنی متفاعلن
بکسے کہ با متفاعلن تو وفا کند متفاعلن ھم مثال ہر دو احذ بیت نہ نکو بود کہ کنی ٭ تو ہمیچ رو
بدی ت مثال عروض و ضرب احذ کی مجزو سے یعنی فعلن بتحریک عین تقطیع بیت
کی یہ ہے نہ نکو بود متفاعلن کہ کنی فعلن تو ہمیچ رو متفاعلن بدی فعلن ھم مثال مزاحف
ازوافی شعر روزی بود کہ عشق تو بسر آید ٭ یا آن دلت بہر من بگراید ٭ رکن اول مضمر

و دوم موقوص و سوم سالم ہست وہمہ قصیدہ ہمچنین باید مثال مزاحف کی واقی سے جو شعر
مرقومہ متن ہے اور اس شعر بسر آیدی یعنی آخر شدی اور لفظ یا آن بجاے یا آنکہ ہی تقطیع
اوسکی یہ ہی بروزی بود مستفعلن کعشق تو مفاعلن بسر ابدی متفاعلن یا اادلت مستفعلن مہر
من مفاعلن بگر ایدی متفاعلن رکن اوّل مضمر ہے یعنے مستفعلن اور رکن دوم موقوص
ہے یعنے مفاعلن اور رکن سوم سالم یعنے متفاعلن اور سب قصیدہ یون ہی چاہیے یعنے
تبدیل اور تغییر ارکان کی بہتر نہین اور معلوم ہو کہ متاخرین اس بحر کو مثمن بھی لاے ہین
مرزا بیدل لکھتے ہین بیت ؂ کدام آئینہ مائلی کہ زفرصت این ہمہ غافلی ؛ تو نگاہ دیدۂ
بسملی شرہ واکن وبہ کفن درآ ؛ تقطیع چار بار متفاعلن ہے اور یہ وزن مطبوع ہے اور مزاحف
مضمر بیت ہے بیت ؂ صنما خیالت راچہ شد کہ بماندار داتِ لفتی ؛ جملہ زداغت کزوفا
بسر م گداز دشتے ؛ تقطیع متفاعلن مستفعلن چار بار ہے مم وایرادو دیگر مثالہا تطویل بیفایدہ
اقتضا میکند اینست بحرہاے دائرہ موتلفہ ست اور لکھنا اور مثالون کا باعث تطویل
بیفایدہ ہے یہ ہین بحرین دائرہ موتلفہ کی مم ہزج این بحریہ نزدیک عرب و عجم مستعمل است
واصلش تا زیان را در دائرہ مفاعیلن شش بار ست و در بنا مجزو بکار دارند واو را یک
عروض و دو ضرب باشد ہر دو وزن آید و بینہا ئش اینست ست یہ بحر نزدیک عرب و عجم کے
مستعمل ہے اور اصل اوسکی دائرۂ تازی مین مفاعیلن چھہ بار ہے اور مجزو استعمال کرتے ہین
اور اوسکا ایک عروض ہے یعنے مفاعیلن سالم اور دو ضربین ہین ایک سالم یعنے مفاعیلن
اور دوسری محذوف یعنی فعولن اور دو وزنون پر آتی ہے بیتین اوسکی یہ ہین مم شعر
عفا من آل لیلی السہب ؛ فالا ملاح فالغمر ؛ عروض و ضرب ہر دو سالم ست ست
پہلا شعر جو مرقومہ متن ہی عروض اور ضرب دونون سالم ہین یعنی مفاعیلن معنی یہ ہین دو مہوئی آل
لیلی سے یہ واضح کہ نام اونکا سہب اور املاح اور غمر ہے تقطیع اوسکی یہ ہے عفا من امفاعیلن
لیلی مفاعیلن سہب مفاعیلن فالغمر مفاعیلن بار سب متعلق بمصرع ثانی ہے مم
شعر وما ظہری لباغی الضیم ؛ بالظہر الذلول ؛ عروض سالم و ضرب محذوف ہست
ست دوسرا شعر جو مرقومہ متن ہے عروض اوسکا سالم یعنے مفاعیلن اور ضرب

محذوف یعنی فعولن ہی معنی یہ ہین اور نہین ہی بیٹھ میری واسطے طالب ظلم کے پیچیہ بزم سے یعنی تابع ظالم نہین ہون مین تقطیع یہ ہے وبا ظہری مفاعیلن لبا غعضی مفاعیلن منظطہر و مفاعیلن ذلولی فعولن ہیم ضیم کا متعلق مصرع ثانی ہے ظہر بالفتح پشت اور ضیم بالفتح ستم کرنا اور حق تلفی اور ذلول بالفتح رام اور تابع اور یعنی بالفتح شتافتن چاروں للغت منتخب سے جز و دیگر ارکان بطریق زحاف مقبوض و مکفوف بکار دارند و خلط کنند و عروض ہم مکفوف و مقبوض استعمال کنند و میان یا و نون معاقبہ باشد و صدر اخرم و اشتر و اخرب بکار دارند ت اور سوا عروض و ضرب کے اور ارکان مقبوض یعنی مفاعلن اور مکفوف یعنی مفاعیل استعمال کرتے ہین اور خلط کرتے ہین ان رکنون مین یعنی کہین مفاعلن لاتے ہین اور کہین مفاعیل اور عروض بہی مکفوف یعنی مفاعیل اور مقبوض یعنی مفاعلن استعمال کرتے ہین اور عروض مکفوف مین حرف آخر لامحالہ ساکن ہوگا کہ آخر ساکن چاہیے اور درمیان یا اور نون کے مفاعیلن مین معاقبہ ہی یعنی چاہین دونونکو ثابت رکھین اور چاہین ایک کو گرا دین دونون نہین گر سکتے اور صدر اخرم یعنی مفعولن اور اشتر یعنی فاعلن اور اخرب یعنی مفعول استعمال کرتے ہین م و اما بپارسی اصلش در دایرہ مفاعیلن ہشت بار بود و دو نوع بود سالم و مکفوف و مکفوف دو نوع بود موفور و اخرب و مکفوف موفور را مکفوف تنہا خوانند و بعضی ہر نوعی را بحری دیگر شمردہ اند و گفتہ اند جملہ پنج عروض و ہشت ضرب است و بیسی و چہار وزن آمدہ است ت و اما فارسی مین اصل اوسکی دائرے مین مفاعیلن آٹھ بار ہے اور دو قسم پر ہوتی ہی سالم اور مکفوف یعنی ایک ابزہ سالم کا ہے اور دوسرا مکفوف کا پس وہ مکفوف بہی بجاے دائرہ ارکان اصلی کے ہے اور مکفوف کی بہی دو قسمین ہین اول موفور اور موفور اوس رکن کو کہتے ہین کہ سالم رہے خرم سے باوجود جواز کے اور دوسرا اخرب یعنی اخرم مکفوف مفعول پس مکفوف موفور کو مکفوف تنہا کہتے ہین یعنے مفاعیل کہ اوس مین خرم نہین ہوا اور اخرم مکفوف کو اخرب پس یہ تین قسمین ٹھہرین ایک سالم یعنے مفاعیلن دوسری مکفوف یعنے مفاعیل تیسری اخرب یعنے مفعول مگر خرم تنہا نہین آتا اور بعضون نے ان انواع ثلثہ سے ہر نوع کو ایک

بحر شمار کیا ہے اور کہا ہے کہ جملہ ان انواع کے پانچ عروض اور آٹھ ضربین ہین اور چونتیس وزنون
پر آئی ہے اگرچہ اندروی احتمالات عقلی کے جب پانچ کو آٹھ مین ضرب دین چالیس ہون
مگر چونتیس مستعمل ہین باقی غیر مستعمل اور تفصیل عروض و ضرب کی انواع ثلثہ مین بیان ہوگی
م هزج سالم عروضیان این نوع را سہ عروض و سہ ضرب آوردہ اند و بر پنج وزن شمردہ اند
از انجملہ یکے وافی یعنی مثمن و دو مجزو یعنی مسدس و دو مشطور یعنی مربع تت هزج سالم عروضی اس نوع
کے تین عروض یعنی سالم مفاعیلن اور مقصور فعولان اور محذوف فعولن اور تین ضربین یعنے
سالم مفاعیلن اور مقصور فعولان اور محذوف فعولن لائے ہین اور پانچ وزنون پر شمار کیا ہے
اونمین ایک وافی یعنی مثمن اور دو مجزو یعنی مسدس اور دو مشطور یعنے مربع اور هزج سالم یہان لکن
بمقابلہ هزج مکفوف اور هزج اخرب ہے یعنے سواے عروض و ضرب کے اور ارکان سالم ہین
اگرچہ عروض و ضرب مین بھی رکن سالم واقع ہون م وبیت مثمن اینست بیت ترا دنیا
ہمیگوید کہ دل درمن نہ بندی بہ ؛ تو خود می پند ننیوشی ازین گویاے ناگویا ؛ عروض و ضرب
ہر دو سالم است بسیاری ازین دائرہ دراز تربیت نباشد و در آخر این وزن مسبغ نشاید کہ از دم
بیرون شود و بعضے چون در آخر مصراع دو حرف بینند کہ آنرا یک حرف شمرند مانند الف و
نون پندارند کہ مسبغ است و خطا بود چہ امثال آن در میان بیت بجاے یک حرف افتد چنانکہ
گفتہ ایم تت اور بعض نسخون مین مصرع آخر بیت مذکور کا یون ہے ع تو خود پندے نمی شنوی
ازین گویاے ناگویا صاحب حاشیہ لکھتا ہے ح دران تکلف تسکین نون شنوے
می افتد تم کلامہ معلوم ہو کہ فقط نسخہ ثانی مین تکلف تسکین نون شنوی نہین ہے
مصرع اول مین بھی یہی تکلف لفظ ننیوشی مین ہے اور شعر مذکور مین مراد گویاے ناگویاے دنیا
ہے کہ خاموش ہے اور بزبان حال نصیحت کرتی ہے عروض اور ضرب دونون اس بیت
مین سالم ہین یعنے مفاعیلن تقطیع یہ ہے ترا دنیا مفاعیلن ہمے گوید مفاعیلن کہ دل در
من مفاعیلن نہ بندی بہ مفاعیلن تو خود می پن مفاعیلن د ننیوشی مفاعیلن ازی گویا
مفاعیلن ینا گویا مفاعیلن اور فارسی مین اس سے یعنے مثمن سے دراز تربیت نہین ہوتی
معلوم ہو کہ خواہ مفاعیلن چار بار خواہ مفاعیلن فعولن مکرر ہو یہ دونون مثمن ہین اسباع

مثمنات مین نہجا ہے ہان اور سباعیات مثمن اگر ہین تو سادے ہین کوئی اس سے درازتر
نہین پس آخر مین ان وزنون کی تسبیغ نہجا ہے کہ بیت دایرے سے نکلجاتی ہے اور بعضے
جب اسکے آخر مصرع مین ان دو حرف دیکھتے ہین مانند الف ونون کے جانتے ہین کہ
مسبغ ہے یہ خطا ہے کسواسطے کہ الف و نون بمقام یکحرف ہین بموجب قاعدہ تقطیع کے کہ
نون بعد مدہ کے محسوب نہین ہوتا اور جب یہ الف ونون یا امثال الف ونون درمیان
بیت کے حشو مین واقع ہوتے ہین ایک ہی حرف شمار کیے جاتے ہین مثلاً جہان اور
نہان اور زمین اور مکین حشو مین بروزن فعل گنے جاتے ہین پس اس وزن کے آخر
مین بھی ایک ہی حرف شمار کیا چاہیے جیسا کہ کہا ہمنے صاحب حاشیہ نے اس جگہ یہ
حاشیہ لکھا ہے ح قولہ بعضے چون در آخر مصراع آہ مخفی نماند کہ اہل فن وخود مصنف
علام در اوّل این کتاب بتصریح کردہ اند کہ دو ساکن در آخر مصراع از اسباغ شمرند معتبر
مے سازند پس توجیہ کلام مصنف آنست کہ مراد از آخر مصراع آخر مصراع اول است
در صورتیکہ مصرع نباشد و بہمین معنی صحیح می شود قولہ چہ امثال آن درمیان بیت الا
کلام در آخر مصراع است نہ در وسط و این توجیہ اگرچہ بظاہر وجیہ می ماند لیکن مراد مصنف
علام نیست زیرا کہ در وزن ثانی مربع این بحر در ما بعد در عروض وضرب ہر دو تخطیئہ اعتبار
دو ساکن مے نماید مگر آنکہ گویند در مثمن بنظر ضرورت لیکے تا زیادت بر اصل دائرہ لازم نیاید
دو ساکن اعتبار نکنند و مراد از درمیان بیت در بیت است ہر جا کہ باشد و این غایت توجیہ
از جانب مصنف است لیکن انہم پسندیدہ اش نیست چہ او بیضرورت نیز روا دارد چنانکہ
در وزن دوم مربع خواہد آمد و محتمل کہ مراد از دو ساکن الف ونون است خصوصاً کہ آنرا
مصنف جا بجا قایم مقام یک ساکن قرار دادہ اگرچہ در آخر باشد تم کلامہ معلوم ہو کہ خلاصہ
مطلب کتاب سے خارج ہے مطلب کتاب کا یہ ہے کہ ہر بحر مثمن سالم وغیرہ مین تسبیغ
نہ کیا چاہیے کہ بیت دائرے سے خارج ہوتی ہے پس جب دو حرف ساکن مثل الف
اور نون خواہ مثل وسکے یا دونون آخر مصرع اوّل خواہ آخر بیت مین مثل انسان اور
حیوان اور تسکین اور تمکین کے اونکو ایک حرف شمار کیا چاہیے کسواسطے کہ یہ الف

اور نون اور یا و نون اور وا و نون حشو مین مقام ایک حرف کے لیے جاتے ہین اور نون بعد مدہ کے محسوب نہین ہوتا چونکہ ہزج مثمن سالم وغیرہ مین ضرورت ہے کہ بیت دایرے سے خارج نہو یہان دو حرف ساکن کو مثل الف و نون خواہ اوسکے امثال کو مقام ایک حرف کے شمار کرنا بہتر ہے بخلاف اوزان مسدس کے وہان اسکی ضرورت نہین چاہین دو حرف ساکن الف و نون کو ایک حرف شمار کرین چاہین دو صاحب حاشیہ کہ آخر مصرع اوّل کہتا ہے اور مصراع ثانی کو چھوڑ دیتا ہے اور مراد درمیان بیت سے دربیت کہتا ہے اور کبھی لکھتا ہے کہ وزن مربع مین مصنف نے الف و نون کو بضرورت بجاے دو ساکن قرار دیا ہے اور کبھی الف و نون کو مخصوص کرکے خود دفع اعتراض کرتا ہے انتہیٰ لیکن چہ اور محقق علیہ الرحمہ نے وزن مربع مین الف و نون کو مسبغ کہان قرار دیا ہے بلکہ وہ مذہب عرضیون کا لکھتے ہین اور خود اوسکو محذوف کہتے ہین یعنے الف و نون کو بجاے یک ساکن قرار دیتے ہین اور بعد ان تقریرات کے معلوم ہو کہ ہزج مثمن سالم وغیرہ مین تسبیغ نہ کہنا دو حرف ساکن کا بنظر عدم اخراج وزن دائرے سے بہتر ہے پس جو وزن کہ دائرے سے نکلا ہے اوسمین اگر دو حرف ساکن مثل الف و نون آخر مین پڑین اوسکو مسبغ نہ سمجھنا چاہیے بلکہ ساکن دوم معتبر نہین وہ وزن سالم ہے اور وزن مربع حکم وزن مثمن رکھتا ہے کسواسطے کہ مربع کے دونون مصرع ایک مصرع مثمن کا ہے حقیقت مین ہم وزن اول مسدس اعروض مقصور یا محذوف و ضرب مقصور ہنیکو یہ بیت ہلا زیبا رخا بر خیز و پیش آر ؛ می با دو رخت ہمرنگ ہم بوے ت پہلا وزن مسدس کا سطرح ہے کہ عروض مقصور یعنے فعولان یا محذوف یعنی فعولن اور ضرب مقصور یعنے فعولان جیسا کہ بیت مرقومہ متن ہے اور ہلا زیبا رخا شعر مذکور مین اے آگاہ ہواے محبوب خوبرو تقطیع یہ ہے

ہلا زیبا مفاعیلن رخا بر خی مفاعیلن ز پیشیا ر فعولان می با دو مفاعیلن رخت ہمر ن مفاعیلن گہم بوی فعولان ح قولہ مقصور یا محذوف آہ باید دانست کہ نزد ایشان بودن یکحرف ساکن در آخر یک مصرع و دو ساکن در آخر مصرع دوم مغیر وزن نیست لہذا قصر یا حذف عروض را با قصر ضرب وزن احد شمارند و بالعکس انیز و ہمچنین عروض سالم و ضرب مسبغ یا مذال

وبالعکس سے اواحد الوزن میشارند تم کلامہ معلوم ہو کہ تردو الیشان چہ معنے دارد بلکہ مذہب جمہور
بھی ہے کہ اجتماع حذف وقصر آخر مین مغیر وزن نہین ہے دوسرا حاشیہ یہ ہے ح ہلا ریبا
مفاعیلن رخا برخی مفاعیلن ز پیشیار فعولان ماہی باد و مفاعیلن رخشہرن مفاعیلن کہکو
فعولن تم کلامہ معلوم ہو کہ لفظ ہم سے اور ضرب مقصور سے چشم پوشی کرکے کہوی کو بہ روز
لکھنا یعنے چہ ہم وزن دوم راعروض ہم مقصورست یا محذوف وضرب محذوف
ہر ینگونہ **بیت** فروغ روے او چون نور خورشید ؛؛ نسیم زلف او چون بوی عنبر ؛؛
**ست** اور وزن مسدس کا دوسرا یہ ہے کہ عروض مقصور یعنے فعولان یا محذوف یعنے
فعولن اور ضرب محذوف یعنے فعولن جیسا کہ شعر مرقومہ متن مین ہے تقطیع یہ ہے فروغی
رومفاعیلن یا وچو نو مفاعیلن ز خرشید فعولان نسیمی زل مفاعیلن فاوچو بو مفاعیلن
یعنبر فعولن ہم دو وزن اول مربع راعروض وضرب سالم بود بر ینگونہ **بیت** بیاران مے
کہ بنداری ؛؛ روان یاقوت تابستی ؛؛ ویا چون برکشیدہ تیغ ؛؛ بپیش آفتابستی ؛؛ **ست**
وزن پہلا مربع کا اس طرح ہے کہ عروض اور ضرب دونون سالم یعنے مفاعیلن جیسا کہ
شعر مرقومہ متن مین ہے تقطیع یہہ ہے بیاران مے مفاعیلن کپنداری مفاعیلن روانیا قو
مفاعیلن تتابستی مفاعیلن ویا چوبر مفاعیلن کشیدہ تی مفاعیلن غنبپیش آ مفاعیلن
فتابستی مفاعیلن غین تیغ کا متعلق بہ مصرع ثانی ہے اور یاقوت تابستی اور آفتابستی
بمعنی یاقوت تاب ست او حرف یا زایدہ فقط واسطے زینت کلام کے ہے ح قولہ یاقوت تا
یعنی پنداری کہ مثل یاقوت تابی وروشنی دارد درینصورت ایطا در قافیہ باشد لیکن چون
ایطاے خفی باکے ندارد اما انچہ دربعض نسخ بلیستی بباء موحدہ قبل الف و بیاے مثناة
تحتانی قبل سین واقع شدہ باعتبار معنے چندان چسپان نیست وتعلق پنداری را بخوبی حلیکا
پنداردتم کلامہ معلوم ہو کہ ایسے مقام پر تابستی کو بایستی گمان کرنا سواے ناواقفیت فن
کے اور کیا کہا چاہیے اور گمان ایطا بھی ان قافیون مین بیجا ہے کسواسطے کہ آفتاب
بمعنے خورشید ہے اسجگہ نہ بمعنے تابش مہر چنانچہ صاحب برہان لکھتا ہے کہ معنی ترکیبی آن
آفت اب ست وبحسب اصطلاح شمس را گویند اور صاحب سراج اللغات لکھتا ہے کہ

آفتاب بمعنی قرص خورشید است وبمعنی خورشید مجاز است بخلاف مهتاب کہ بمعنی روشنی ماه است
وبمعنی قرص ماه مجاز است وقیاس ماهتاب بر آفتاب وقیاس آفتاب بر ماهتاب خطا است اور
غیاث اللغات مین لکھا ہے کہ آفتاب معروفست وبمعنی روشنی آفتاب نیز آمده کشف وغیره
سے ہم وزن دوم را ہر دو مقصور آورده اند ومثال ہمگونه آرند بیت بماند ستم غریوان ز
من از بیداد ہجران ؛ واین محذوف است ت اور وزن دوم مربع مین عروض اور ضرب
دونون مقصور لائے ہین یعنے فعولان اور بیت مثال کی مرقومہ متن ہے تقطیع اوسکی یہ ہے
بماند ستم مفاعیلن غریوان فعولان منز بیدا مفاعیلن د ہجران فعولان غریوان بمعنی فریاد کننده
ہے اور یہ بیت حقیقت مین بوزن محذوف ہے کسواسطے کہ مربع نصف مثمن ہوتا ہے
پس اگر مقصور کہین تو مثمن دایرے سے خارج ہو جائے الّا مربع نصف مثمن ٹھہرے
لهذا اسکو محذوف کہنا چاہیے اور یہ تائید قول اوّل کی ہے اور قول اوّل مین مطلق مثمن
مین تسبیغ کو منع کیا ہے ہم وقیاس گذشتہ بیان اقتضا میکند کہ اینجا ہر دو وزن آید یکے
را عروض مقصور یا محذوف وضرب مقصور ودیگر را عروض ہمان وضرب محذوف والاہتر
ضرب مسدس نیز یکے گیرند وحقیقت آنست کہ در لغت پارسی میان این دو وزن مباینت
الا از جہت قافیہ نباشد وچون چنین باشد یکے را از ہزج مثمن ومسدس یک وزن باشد ومربع را
دو وزن پس ہزج سالم را چہار وزن بیش نباشد ت اور قیاس گذشتہ ایسا چاہتا ہے کہ اس
جگہ دونون وزن لائین مثل مسدسات کے ایک کا عروض مقصور یا محذوف اور ضرب مقصور
اور دوسرے کا عروض وہی یعنے مقصور یا محذوف اور ضرب محذوف الا یعنے اگر یہ امر قرار دین
تو چاہیے کہ دونون وزنون کو مسدسات مین بھی ایک کہین اور حقیقت مین کہ زبان فارسی
مین کچھ فرق ان دونون وزنون مین نہین ہے الا از جہت قافیہ مراد یہ کہ مقام قافیہ کہ آخر بیت ہے
اوسمین البتہ فرق ایک ساکن کا ہے اور پس جب یہ امر قرار پایا تو یہ چار وزن ٹھہرے ایک ہزج
مثمن سالم اور ایک مسدس کہ عروض اور ضرب اوسمین مقصور یا محذوف ہون اور دو وزن
مربع کے ایک مربع سالم کہ عروض اور ضرب بھی اوسمین سالم ہون اور دوسرا مربع سالم کہ
عروض اور ضرب اوسمین مقصور یا محذوف ہون پس ہزج سالم کے چار وزن سے زیادہ نہین ہو سکتے

هم و در مربع متاخران شعر کمتر گفته اند خاصه بر وزن اخیر و درین نوع هیچ زحافات دیگر روا نبود ت
اور مربع مین متاخرون نے شعر کم کہے ہین علی الخصوص وزن اخیر مین جسکا عروض اور ضرب مقصور ہے
اور اس نوع مین یعنی ہزج سالم مین کوئی اور زحاف روا نہین ہے کس واسطے کہ در صورت زحاف بحر
سالم نرہے گی م ہزج مکفوف درین نوع ہم وافی و مجزو و مشطور یعنی مثمن و مسدس و مربع آید و همه ارکان
مکفوف آرند و آنرا یک عروض و دو ضرب آورده اند و بر شش وزن شمرده اند دو مثمن و دو
مسدس و دو مربع عروض همه مقصور یا محذوف ضربها یکی مقصور و دیگر محذوف و بتحقیق همه
سه وزن باشد چنانکه گفتیم ت ہزج مکفوف اس نوع مین بھی وافی اور مجزو اور مشطور یعنے
مثمن اور مسدس اور مربع لائے ہین اور سوا عروض و ضرب کے سب ارکان اس مین مکفوف
آتے ہین اور اسکا ایک عروض اور دو ضرب ہین اور چھ وزنون پر عروضیون نے شمار کیا ہے
دو مثمن اور دو مسدس اور دو مربع عروض سب وزنون کا ایک ہے مقصور یا محذوف
اور ضربین سب وزنون کی دو ایک مقصور اور دوسری محذوف اور حقیقت مین چھ وزن
ہین جیسا کہ کہا ہے ہزج سالم کے بیان مین معلوم ہوگا از روے قیاس کے یہ چار چار
وزن ہوتے ہین مثلا وافی مین عروض اور ضرب دونون مقصور یا دونون محذوف یا عروض
مقصور ضرب محذوف یا عروض محذوف ضرب مقصور مگر چونکہ اجتماع حذف و قصر مغیر
وزن نہین ہے حقیقت مین یہ چارون ایک وزن ٹھہرے و علی ہذا القیاس مسدس
اور مربع مین پس مکفوف کے جملہ تین وزن ہوئے اور عروضیون نے جو چھ وزن کہے
ہین دو وافی کے اور دو مسدس کے اور دو مربع کے وجہ اسکی یہ ہے کہ مثلاً وافی مین
جب قصیدہ خواہ غزل خواہ قطعہ کہینگے ضرب ایک صورت پر ہوگی اگر محذوف
ہوگی مقصور نہو سکے گی اور اگر مقصور ہوگی محذوف نہ ہو سکیگی پس ضربین دو ٹھہرین
اور عروض قصیدہ و ضرب محذوف مین بھی مقصور اور محذوف ہوگا اور قصیدۂ ضرب
مقصور مین بھی پس عروض ایک ہی ٹھہرا اور مثنوی تابع مصرعات ہے اوسکے بھی
وہی وزن ہونگے م مثال مثمن شعر بہار آمد و معقول برافگنده خوانی
نسیم سمن آورده بمن باد شمالے ٭ ت مثال مثمن کی جسمین عروض اور ضرب

دونون محذوف ہین یعنے فعولن جیسا کہ شعر مذکور مین ہے معنی اوسکے یہ ہین کہ بہار آئی اور اطراف باغ کو صیقل کیا اور بوی خوش سمن کی لائی میری طرف باد شمال مصقول صیقل سے اور صیقل آکہ زدودن اور صیقل کرنا منتخب اور کنز سے بعضے نسخون مین مقصول بتقدیم قاف صاد پر ہے مقصل سے اور مقصل بالفتح بریدن منتخب سے اور قصیل یعنے کشت سبز بریدہ شدہ یہ بھی منتخب سے اور نسیم وہ چیز کہ بوے خوش رکھتی ہے خیابان اور عیاث سے اور کیا عجب کہ بجاے نسیم سمن شمیم سمن ہو تقطیع یہ ہے بہار ام مفاعیل وصقول مفاعیل بر فگند مفاعیل حوالی فعولن بنسیمش مفاعیل منا وزد مفاعیل شمالے فعولن هم مثال مسدس **شعر** نگر تا غم ہجرانت چہ کردہ است ❊ برین عاشق بیچارہ پر درد **ت** مثال مسدس کی کہ عروض دونون مقصور ہین یعنے فعولان جیسا کہ شعر مذکور مین تقطیع اوسکی یہہ ہے نگر تا غ مفاعیل مہجرانت مفاعیل چکردست فعولان برین عاش مفاعیل قبیچار مفاعیل اپر درد فعولان هم مثال مربع **بیت** بدستان دل بر د ❊ یکے ترک پریزاد ❊ **ت** مثال مربع کی جس مین عروض اور ضرب دونون مقصور ہین یعنے فعولان جیسا کہ شعر مذکور مین تقطیع اوسکی یہ ہے بدستا د مفاعیل لمن برد فعولان یکی ترک مفاعیل پریزاد فعولان هم ولیکن اوسطر روا بود ومتاخران برین وزنہا شعر کم گویند ومتقدمان در یک بیت در صدر وابتدا موقوف واخرب لسیار جمع کردہ اند بدینگونہ رودکی گوید **بیت** دل آزاد کن از دردتن آزاد کن از رنج ❊ جام آور رود اور و نزد آور و شطرنج ❊ و برعکس هم گفتہ اند **ت** اور لیکن اوسطر روا ہے یعنے ان وزنون مین اگر چاہین بجاے مفاعیل مفاعیل کے مفاعیلن مفعول لائین اور متاخرون نے ان وزنون مین شعر کمتر کہے ہین اور متقدمون نے درمیان ایک بیت کے صدر وابتدا مین موقوف یعنے مفاعیل کو اور اخرب یعنے مفعول کو اکثر جمع کیا ہے جیسا کہ شعر رودکی کا لکھا گیا تقطیع اوسکی یہ ہے دلازا د مفاعیل کنتر دز د مفاعیل تنازاد مفاعیل کنزرنج فعولان جاما د مفعول ررود اد مفاعیل نزد اد مفاعیل رشطرنج فعولان صدر اسمین موقوف اور ابتدا اخرب ہے اور برعکس بھی کہا ہے یعنے صدر اخرب اور ابتدا

سوفورا اور رود نام ایک ساز کا ہے ہزج اخرب و این نوع ہم مثمن آید و مسدس و مربع نیز و صدر
و ابتدا ہر دو اخرب آرند باقی مکفوف و گفتہ اند آنرا پنج عروض و ہشت ضرب است و بہ بست و سہ
وزن آمدہ است ہفت مثمن و ہشت مسدس و ہشت مربع و بہ حقیقت آنرا سہ عروض و سہ ضرب است
و باعتبار تحقیق اگر خواہند این عدد را مضاعف گیرند و برده وزن است سہ مثمن و سہ مسدس و
چہار مربع ت ہزج اخرب یہ نوع بھی مثمن اور مسدس اور مربع آتی ہے اور صدر اور ابتدا کو اخرب
لاتے ہین اور باقی مکفوف اور عروضیون نے کہا ہے کہ اوسکے پانچ عروض ہین اوّل سالم
مفاعیلن دوم مقصور یا محذوف یعنی فعولان یا فعولن سوم ازل یا مجبوب یعنی فعول یا
فعل چہارم مسبغ مفاعیلان پنجم مخنق ازل یا مخنق مجبوب یعنی فلاع یا فع اور آٹھ ضربین ہین
اوّل سالم یعنی مفاعیلن دوم مقصور یعنی فعولان سوم محذوف یعنی فعولن چہارم ازل یعنی
فعول پنجم مجبوب یعنی فعل ششم مسبغ یعنی مفاعیلان ہفتم مخنق ازل یعنی فلاع ہشتم مخنق مجبوب
یعنی فع اور تیئیس وزنون پر آتی ہے سات مثمن اور آٹھ مسدس مسدس اور آٹھ مربع اور حقیقت
مین اوسکے تین عروض ہین اوّل سالم یا مسبغ دوم مقصور یا محذوف سوم ازل یا مجبوب
کیونکہ اسلئے کہ سالم اور مسبغ ایک ہین اور مخنق ازل اور مخنق مجبوب ہموزن ازل و مجبوب
ہین پس دو ساقط ہوئے پانچ مین تین رہ گئے اور تین ضربین ہین سالم اور مسبغ ایک مقصور
اور محذوف دو ازل اور مجبوب تین اور مخنق ازل اور مخنق مجبوب ہموزن ازل مجبوب
ہین اور باعتبار تحقیق کے اگر چاہین ان اعداد عروض و ضرب مین تضعیف کرلین یعنی ایک
ایک کو دو دو شمار کرین پس ازروے اعداد کے بارہ عروض اور ضرب ہوتے ہین اور دس
وزنون پر مستعمل ہے تین مثمن ایک سالم العروض و الضرب دوم جسمین عروض اور ضرب مقصور و محذوف
ہین سوم جسمین عروض و ضرب ازل و مجبوب اور مخنق ازل اور مخنق مجبوب ہین اور تین مسدس ایک
جسکی عروض اور ضرب سالم اور مسبغ ہین دوم جسکی عروض اور ضرب مقصور اور محذوف ہین
سوم جسکے عروض اور ضرب ازل اور مجبوب اور مخنق ازل اور مجبوب اور مخنق ازل اور
مخنق مجبوب ہین اور چار مربع ایک جسکے عروض اور ضرب سالم ہین دوم جس مین عروض مقصور
اور سالم اور ضرب مقصور اور محذوف ہے مگر دونون شمار مین واحد ہین سوم جس مین عروض

اور ضرب محذوف ہین چہارم جسمین عروض ناپدید اور ضرب ازل اور مجبوب اور مخنق
ازل اور مخنق مجبوب ہے یہ چارون بھی شمار واحد مین ہین اور تشنیع رکن سالم مثمن اور مربع
مین نہین لائی کسواسطے کہ مثمن مین بنا ہے کہ بحر دایرے سے نکلیگی اور مصراع مانند مصراع
واحد مثمن ہے کہ رکن سوم مخنق آتا ہے معلوم ہو کہ اس جگہ صاحب حاشیہ کو مغالطہ ہوا اور یہ
حاشیہ لکھا ح قولہ باعتبار تحقیق آہ معنی این فقرہ برین فقیر منکشف نشد زیراکہ بہ تضعیفش
اوزان دہ بیشو دپس اگر تضعیف سہ اخیر مراد از تضعیف ضرب گرفتہ و عروض ابد بدستور
باقی داشتہ می شود واگر تضعیف ہر دو سہ دوازدہ گردد بدہ تم کلامہ پوشیدہ نرہے
کہ اعتبار اوزان محقق علیہ الرحمۃ نے کہین موافق تعداد عروض و ضرب نہین کیا ہے بلکہ
ہر جگہ اوزان مستعملہ لکھے ہین یہان لزوم مالا یلزم کی کیا ضرورت تھی انسان کو چاہیے کہ پہلے
سمجھ لے تب بات منہ سے نکالے م تفصیل اینست اعروض و ضرب ہر دو سالم برینگونہ
بیت ای کودک جادو دش وای فتنۂ اہرمن ٭ شکرلب و زنبارخ و سنگین دل و سیمین تن
ت اور تفصیل یہ ہے کہ پہلا وزن عروض اور ضرب دونون سالم یعنی مفاعیلن جیسا کہ
شعر مذکور مین ہے تقطیع یہ کہ ای کود مفعول کجا دو مفاعیل شا ای فتن مفاعیل اا اہرمن
مفاعیلن شکرل مفعول ب زنبار مفاعیل خ سنگین مفاعیل لسیمی تن مفاعیلن مجوس دو خدا
قرار دیتے ہین ایک خالق خیر اوسکو یزدان کہتے ہین دوسرا خالق شر اوسکو آہرمن کہتے
ہین کذا فی البرہان والغیاث اور بعضے نسخون مین بجاے اہرمن دہرمن ہے اے فتنہ
زمانہ من ہم چہل درہمین قصیدہ رکن سوم مخنق گفتہ برین وزن شود مفعول مفاعیلن
چہار بار مسمط چہار خانہ برین وزن خوش آید مثالش بیت گفتی بکشم یارے آن یار ستم
آری پہ گزشتہ شوم بار ہی دریاسے تو اوسلے تر ت اور جو اس قصیدہ ہین یعنی اس وزن
مین رکن تیسرا مخنق کرین یعنے مفاعیل مفاعیل کو جو حشو مین ہے مفاعیلن مفعول کرین یہ وزن
ہو کہ مفعول مفاعیلن چار بار اور مسمط چہار خانہ اس وزن مین خوشنما ہے یعنے تین مصرع ایک وزن
اور ایک قافیے ہین اور چوتھے مصرع مین قافیہ اور مثال اوسکی شعر مذکور ہے تقطیع کفتیب
مفعول کشم یار ہی مفاعیلن آ ای یار مفعول ستم ار ے مفاعیلن گزشت مفعول شوم

مفاعیلن دربیکے مفعول تا ولاتر مفاعیلن ہم ب عروض مقصور یا محذوف وضرب مقصور مثالش
**بیت** صد سال بامید سلامی وپیامی ؛ چون معتکفان بردر وبام تو توان بود **ت** دوسرا وزن
عروض مقصور یعنے فعولان یا محذوف یعنی فعولن اور ضرب مقصور یعنے فعولان مثال اوسکی **بیت** مسطور
ہے تقطیع یہ ہے صد سال مفعول بام مید مفاعیل سلامیو مفاعیل پیامی فعولن چومعت مفعول کفان بر در
مفاعیل بام بیت مفاعیل تو توان بود فعولان اس مثال مین عروض محذوف تھا مثال عروض مقصور کی
یہ ہے **بیت** دو دار جگرم زمزمۂ چنگ برآورد ؛ این نغمہ ندانم بچہ آہنگ برآورد **ھ ح** عروض ہمان
وضرب محذوف وہمانست کہ وزن گذشتہ است **ت** تیسرا وزن عروض وہی یعنے مقصور
فعولان یا محذوف فعولن اور ضرب محذوف یعنی فعولن مثال دونون کی **بیت** حرف از
کسے آموز کہ گفتار نداند ؛ شاگرد کسے باش کہ بسیار نداند **بیت** دوسری درعشق کسے را خبراز
راز کسی نیست ؛ آتش ببرم سوزد وستار نداند ؛ اور یہ وہی وزن گذشتہ ہے **ح** یعنے
چون نزد مصنف در محذوف ومقصور باعتبار وزن فرقے نیست لہذا سوم را حوالہ دوم ساختہ
تم کلامہ معلوم ہو کہ مصنف نے دونوکو بیان کرکے لکھدیا کہ حقیقت مین یہ دونون وزن
ایک ہین کسواسطے کہ اجتماع قصر وحذف آخر شعر مین مغیر وزن نہین اور یہی مذہب جمہور ہے
نزد ایشان چہ معنے دارد م عروض ازل یا مجبوب وضرب ازل ھ عروض ہمان وضرب مجبوب
مثالش **بیت** با انہمہ در راہ تو گر خاک شویم ؛ شایستہ نباشیم قدمہاے ترا **ت** چوتھا وزن
عروض ازل یعنی فعولن یا مجبوب یعنی فعل اور ضرب ازل یعنے فعول اور پانچوان عروض وہی اور
ضرب مجبوب یعنی فعل مثال مرقومۂ متن ہے تقطیع اوس بیت کی یہ ہے باانہ مفعول مدر راہ مفاعیل
تگر خاک مفاعیل شویم فعول شایست مفعول نباشیم مفاعیل قدمہاے مفاعیل ترا فعل اور حقیقت
مین یہ دونون وزن ایک ہین اور یہی در مصرع بتقدیم وتاخیر مثالین دونون کی ہوسکتی ہین
محقق نے اندراج بیت ثانی کی احتیاج نجانی **ح** قولہ عروض ہمان وضرب مجبوب اختلاف
ضرب ازل ومجبوب بحقیقت دو وزن است لیکن چون محقق علام یک ودو ساکن
را در آخر باعث اختلاف وزن ندید اند لہذا ہر دو را یکے کردہ تم کلامہ معلوم ہو کہ یہ بظاہر
دو وزن ہین اور حقیقت مین ایک اور صاحب حاشیہ نے برعکس بیان کیا اور کسی کے

نزدیک باجتماع یک ساکن اور دو ساکن آخر مین وزن مختلف نہین ہوتا صاحب حاشیہ کا یہ حاشیہ لکھا
یہ امر بار بار بے نسبت لکھنا بیجا ہے اور سبب اسکا ناآشنائی فن ہے م و عروض فاع یا فع گفتہ اند و
ضرب فاع ز عروض ہمچنان و ضرب فع و شرط کردہ اند کہ ماقبل عروض و ضرب درین دو وزن
سالم بود و این سہو است چہ این دو وزن ہمان است کہ چہارم و پنجم الا آنکہ سہ متحرک آخرین مسکن الاوسط
است و عروض و ضرب مخنق شدہ مثالش این وزن شعر ترسند از الم کہ اگر دیر آید ٭ زین جان بر از
در دیر آید فریاد ٭ و این چہار وزن بحقیقت یکیست بوزن ترانہ است کہ آنرا رباعی خوانند و بپارسی
دو بیتی گویند ت چھٹا وزن عروض فاع یعنی مخنق اذل یا فع یعنی مخنق مجبوب کہا ہے اور
ضرب فاع ساتوان وزن عروض وہی یعنی فاع یا فع اور ضرب فع اور عروضیون شرط کی ہے
کہ ماقبل عروض اور ضرب کے ان دونون وزنون مین یعنی چھٹے اور ساتوین مین رکن سالم
آئے اور یہ سہو ہے اسواسطے کہ یہ دونون وزن وہی ہین جو چوتھا اور پانچوان ہے مگر یہ کہ
تین متحرک آخرین مسکن الاوسط ہین اور عروض اور ضرب مخنق ہوے ہین اس طرح کہ لام
مفاعیل کا فاے فعول و فعل سے ملا ہے اور مفاعیلن فاع اور مفاعیلن فع ہوا ہے مثال
اوسکی شعر مذکور ہے تقطیع اوسکی یہ ہے ترسند مفعول از الم کہ مفاعیل اگر دیر امفاعیلن آید فع
زین جان مفعول بر از در د مفاعیل بر آید فر مفاعیلن یاد فاع اور یہ چارون وزن یعنی
چہارم پنجم ششم ہفتم حقیقت مین ایک ہین اور یہ وزن ترانے کا ہے کہ اوسکو رباعی کہتے
ہین اور فارسی مین دو بیتی کہتے ہین ارکان چارون وزنون کے یہ ہین وزن چہارم مفعول
مفاعیل مفاعیل فعول وزن پنجم مفعول مفاعیل مفاعیل فعل وزن ششم مفعول مفاعیل
مفاعیلن فاع وزن ہفتم مفعول مفاعیل مفاعیلن فع ہین چہارم اور پنجم اسواسطے ایک ہین
کہ جمع ہونا ایک ساکن اور دو ساکن کا آخر مین مغیر وزن نہین ہے اور ششم اور ہفتم مخنق
ہوگئے ہین پس چارون وزن ایک ٹھہرے اس جگہ بھی صاحب میزان کو مغالطہ ہوا
اور یہ حاشیہ لکھا ح و این سہو ست یعنی بحقیقت سالم نیست زیرا کہ چون در چہارم
و پنجم در مفاعیل فعول یا مفاعیل فعل کہ در آخر مصراع واقع مے شود سہ متحرک یعنی لام مفاعیل
و دو متحرک فعول یا فعل بہم آیند و تسکین چ سط کردہ حرف اول فعول یا فعل را بما قبل منضم نمایند یعنی

مسکن مخنق سازند مفاعیلن فاع یا مفاعیلن فع شود پس بحقیقت در ینجا رکن سالم نیست و این ہر دو
فع چہارم و پنجم است مگر با رضا یا چنان گویند کہ مراد از سالم درصورت است نہ بحقیقت و ہمین قدر
تغیر ہے اختلاف کا غیست تم کلامہ معلوم ہو کہ طالب علمی ور چیز ہے اور شاعری اور عبارت متن
مین کہ لفظ سہو بعد لفظ سالم کے واقع ہوا صاحب حاشیہ اپنے گمان مین یہ مطلب سمجہا کہ اس وزن
کے رکن کو سالم جاننا سہو ہے حالانکہ مطلب کتاب کا یہ ہے کہ وزن ششم و ہفتم کو برا سے سمجہنا
سہو ہے بلکہ یہ دونون اوزان چہارم و پنجم ہین اور لکہتا ہے کہ ہمین قدر تغیر برائے اختلاف
کافی است یہ کسیکے نزدیک مسلم نہین اور رکن کے مخنق ہونیسے ہرگز وزن نہین بدلتا بلکہ کہتے
ہین کہ اس وزن مین یہ رکن مخنق آگیا ہے ھم مسدسات ح عروض سالم یا مسبغ و ضرب مسبغ و ابتر
سالم بر ینگونہ بیت تا کے بود اے کودکا ای کودک سنگین دل ـ جور تو برین عاشق بیسامان
ت مسدسات آٹھوان وزن عروض سالم یعنی مفاعیلن یا مسبغ یعنی مفاعیلان و ضرب
مسبغ یعنے مفاعیلان نوان وزن عروض اور دونون سالم یعنے مفاعیلن شعر مثال کا جو
مرقوم متن ہے تقطیع اوسکی یہ ہے تا کیب مفعول ودی کود مفاعیل کسنگیدل مفاعیلن
جور بت مفعول بری عاش مفاعیل قبے سامان مفاعیلان چونکہ مسبغ مغیر وزن نہین ہے تا
ایک بیت دونون کی مثال مین کافی ہے ھم ی عروض مقصور یا محذوف و ضرب
مقصور مثالش شعر دلدار من آن ترک پریزاد ؛ کس نیست بخوبی بجہان یار
یا عروض ہمان و ضرب محذوف و حکمش ہمانست ت دسوان وزن عروض مقصور
یعنے فعولان یا محذوف یعنے فعولن اور ضرب مقصور یعنے فعولان مثال اوسکی مرقوم
متن ہے اور تقطیع اوسکی یہ ہے دلدار مفعول منا ترک مفاعیل پریزاد فعولان کس نیس
مفعول بخوبیت مفاعیل جہار یار فعولان گیارہوان وزن عروض وہی یعنے فعولان
یا فعولن اور ضرب محذوف یعنے فعولن اور حکم اوسکا وہی یعنے دہم اور بارہم وزن واحد
ہے اور مثال ول کافی ہے ھم ب عروض ازل یا مجبوب ضرب ازل ت ج عروض ہمان و
ضرب مجبوب مثالش بیت با تو نتوان گفت سخن ؛ زیرا کہ توئی شاہ بتان ؛ ت بارہوان وزن
عروض ازل یعنی محذوف مقصور فعول یا مجبوب یعنی محذوف مرتین فعل اور ضرب ازل یعنے

فعول تیرہوان وزن عروض ہی یعنی فعول یا فعل اور ضرورت مجبوب یعنی فعل مثال مرقومۂ متن ہے
تقطیع اوسکی یہ ہے یا تون مفعول توا گفت مفاعیل سخن فعل زیراکہ مفعول توئی شاہ مفاعیل بنا
فعل یا جیان فعول چونکہ دونون وزن ایک ہین ایک مثال کافی ہے م یہ عروض فاع یا فع و
ضرب فاع یہ عروض ہمچنان وضرب فع وماقبل عروض وضرب ہر دو سالم داین ہم سہو است
وبحقیقت ضربہاے گذشتہ است اما مسکن مثالش بیت دل سوختہ از زلفت مشک ؛ خجلت
زدہ از رویت مہ ؛ ت چودہوان وزن عروض فاع یعنی مخنق ازل یا فع یعنی مخنق مجبوب اور
ضرب فاع پندرہوان وزن عروض وہی یعنی فاع یا فع اور ضرب فع مگر ما قبل عروض و ضرب کے
ارکان سالم کی شرط کی ہی یہ بھی سہو ہے جیساکہ مثمن مین بیان ہوا اور حقیقت مین یہ اضرب
گذشتہ ہین یعنی اوزان گذشتہ ہین اما مسکن بسبب تخنیق کے مثال اوسکی بیت مرقومۂ متن ہے
تقطیع اوسکی یہ ہے دل سوخ مفعول تہ از زلفت مفاعیلن مشک فاع خجلت ز مفعول و از رویت مفاعیلن
مہ فع پس یہ چارون وزن بھی حقیقت مین ایک ہین جیساکہ مثمن مین بیان ہوا م مربعات یعنی
ہر دو سالم برینگونہ شعر اکنون کہ چنین زارم ؛ بر من بکنی رحمت ؛؛ واین مانند یک مصراع مثمن است
کہ رکن سوم مخنق آرندت مربعات سولھوان وزن مربع کا عروض اور ضرب دونون سالم یعنے
مفاعیلن جیساکہ شعر مرقومۂ متن مین ہے تقطیع اوسکی یہ ہے کہ اکنونکہ مفعول چنین زارم مفاعیلن بر من
مفعول بکنی رحمت مفاعیلن اور یہ مانند ایک مصرع مثمن کے ہے یعنے مانند ہزج اخرب مثمن جسمین
رکن سوم مخنق لاتے ہین یعنے مفعول مفاعیل مفاعیلن کو مخنق کرکے مفعول مفاعیلن
مفعول مفاعیلن کہتے ہین م نیز ہر دو مقصور رکن ابتدا اخرب نشاید و برینگونہ بود بیت من بیتو
چنین زارم ؛ تو از دور ہمے خندی عروض سالم وضرب محذوف برینگونہ بیت چندین چہ کنی
تنبل ما را چہ فریبی ؛؛ واین ہر دو ہمچنانست کہ در اول گفتہ شد ت سترہوان وزن عروض
ضرب دونون مقصور یعنے فعولان اور اس وزن مین رکن ابتدا اخرب بیجا ہے اسواسطے کہ جب دونون
مصراع مربع کو مثمن کرین کوئی وزن مثمن نہین ہو سکتا اور بدون تخنیق کے حشو مین اخرب کیونکہ ہو
بیت مثال کی مرقومہ ہین ہی اور تقطیع یہ ہے من بیتو مفعول چنین زارم فعولان تا زدور مفاعیل ہمی خند
فعولان اور اٹھارہوان وزن عروض سالم یعنی مفاعیلن اور ضرب محذوف یعنی فعولن بیت مثال کی

مرقومہ متن ہی تقطیع اوسکی یہ ہی جنید بچہ مفعول کہی تنبل مفاعیلن باراج مفعول فریبی فعولن تنبل بالضم
اوّل وثالث بمعنی مکر وحیلہ از لطایف و برہان ولغات ترکی وسراج تحقیق کذا فی الغیاث اور یہہ دونون
وزن اوسی طرح ہین جسطرح کہ اوّل بیان کیا یعنے مانند ایک مصرع مثمن کے ہم لیطاہر و محذوف برینگونہ
بیت ای یار گرامی ۔ آخر توکجائی ۔ واین درحکم یک مصراع نیست و کوتاہ ترین وزنہائے ہزج است
وزن اونیسوان عروض اورضرب دونون محذوف یعنی فعولن بیت مثال کی مرقومہ
متن ہے تقطیع یہ ہی اے یار مفعول گرامی فعولن اخرت مفعول کجائی فعولن اور یہ ایک
مصراع مثمن کے حکم مین نہین ہے اسواسطے کہ یہ کسی وزن پر اوزان مثمنات
مسطورہ سے نہین ہے اور کوتاہ ترین اوزان ہزج ہے ہی اسواسطے کہ فقط بیس حرف اور بارہ حرکتین
اسمین ہین ھم ک جائیکہ عروض ناپدید بود وضرب ازل یعنے فعول برینگونہ شعر یکبارہ چنین جاہل خونخوار
مباش ۔ کا عروض ہمان وضرب مجبوب برینگونہ بیت دانی کہ دل از توکشود مرا سیر ۔ ایک
عروض ہمچنان وضرب فاع ما قبلش سالم برینگونہ بیت شتاب برفتن صنما نخستے باش ۔ پنج
عروض ہمچنان وضرب فع برینگونہ بیت وانیکہ دلم از سیر تو کے گردد ۔ واین ہمہ چہار یک و دو نشست
بر وزن یک مصراع ترانہ ہیں تحقیقت اوزان مربعات چہار ست وانچہ ازین وزنہا مانند یک مصراع
مثمن ہست متاخران استعمال کمتر کنند وقدمایان شعر بسیار گفتہ اند بیسوان وزن کہ
عروض اوسکا ظاہر نہو یعنے بیت منعقد ہوا اور رکن عروض کچھہ داخل مصرع اوّل اور کچھہ شامل
مصرع ثانی اور ضرب ازل یعنی فعول اس طرح بیت یکبارہ چنین جاہل وخونخوار مباش ۔ لام
جاہل کا مصرع ثانی مین شامل ہے تقطیع اوسکی یہ ہے یکبارہ مفعول چنین جا مفاعیل ہل خونخوار مفاعیل
مباش فعول اکیسوان وزن عروض وہی یعنی ناپدید اور ضرب مجبوب یعنے فعل اس طرح
بیت دانی کہ دل از تو نشود سیر مرا ۔ نون نشود کا شامل مصراع اول تقطیع یہ ہے دانیکہ
مفعول دل از تون مفاعیل شود سیر مفاعیل مرا فعل بائیسوان وزن عروض وہی یعنے ناپدید
اور ضرب فاع مخنق ازل اور ما قبل اوسکے رکن سالم اس طرح بیت شتاب برفتن صنما
نخستے باش ۔ صاد صنما کا شامل مصرع اوّل ہے تقطیع یہ ہے شتاب مفعول برفتن ص مفاعیل
نما نخستے مفاعیلن باش فاع تئیسوان وزن عروض وہی یعنی ناپدید اور ضرب فع مخنق

محبوب اسطرح بیت دانی کہ دلم از سر نو کے گردد ؛ را ر سر متعلق مصرع ثانی ہی معنی یہ کہ
تو جانتا ہے کہ دل میرا تیرے خیال سے کب پھرتا ہے یعنے ترک عشق ممکن نہین تقطیع یہ ہے
دانیکہ مفعول دلم از سر مفاعیل نو کے گر مفاعیلن دد فع اسجگہ صاحب حاشیہ نے شعر غلط پڑھا
اور تقطیع غلط کی اور خیال معتقد کا بھی نکیا اور نسبت مسامحہ کیطرف محقق علیہ الرحمۃ کے لکھی ہے
دانیکہ مفعول دلم سیر مفاعیل ز نو کیگر مفاعیلن دد فع لیکن مخفی نماند کہ درین تمثیل مسامحہ ہست زیرکہ
عروض درین شعر نا پدید نیست جزوی از کلمہ کہ بعضش در مصراع ثانی معتبر باشد ماخوذ نیست تم کلامہ
اور یہ چارون یعنے وزن بستم و بست و یکم و بست و دوم و بست و سوم وزن واحد ہی ایک مصراع
ترانہ کے وزن پر پس حقیقت مین اوزان مربعات چار ہین کسواسطے کہ دوم اور چہارم ایک وزن
ہی اور یہ چارون بھی ایک پس چار وزن مربعات کے تمام و کمال ٹھہرے اور جو وزن کہ اوزان
مربعات مین مانند ایک مصرع کے ہے یعنے مفعول مفاعیلن مفعول مفاعیلن متاخرون نے
اس وزن مربع کو کمتر مستعمل کیا ہے اور قدما نے اس وزن مین شعر بہت کہے ہین ہم وایشان
ہر مصراعی را قافیہ آوردہ اند و انرا بیتے میشمردہ مانند رجز مشطور یا بیتہاے معقد از اشعار تازیان
کہ آنرا منتصفی معین نباشد و بدین سبب ترانہ را قدما چہار بیت می گرفتہ اند و آنرا چہار بیتی خواندہ
اند و بتازی رباعی و در ہر چہار قافیہ آوردن لازم میشمردہ اند اما نزدیک متاخران چون مربعات
این اوزان مستعمل نیست این اوزان متروک است و ہر بیتے را ازین ابیات مصراعی میشمرند
و رباعی را دو بیتی مے خوانند و مصراع سوم را خصے خوانند و قافیہ شرط نمی نہند بت اور قدما ہر مصرع
مربع مین قافیہ لائے ہین اور اوسکو ایک بیت شمار کیا ہے مانند رجز مشطور کے یعنے رجز چہار رکنی
کی فارسی مین کہ ایک بیت مربع اوسکی بجاے ایک مصراع مثمن کے ہوتی ہے اور ایک بیت
مثمن مین چار قافیے لاتے ہین یا مانند ابیات معقد تازی کے کہ اوس مین تنصیف معین
نہین ہوتی ہے یعنے معقد کہ اوس مین عروض کچھ شامل مصرع اول اور کچھ داخل مصرع ثانی
ہوتا ہی اوسکی ایک بیت کو مصرع کر لیتے ہین اور دو بیتون کا ایک شعر ہوتا ہی پس اسی سبب سے
ترانے کو قدما نے چہار بیت قیاس کیا ہی اور اوسکو چہار بیتی کہا ہی یعنی اوسمین ہر مصرع
ایک بیت ہے اور تازی مین اوسکو رباعی کہتے ہین اور چارون مصرعون مین قافیہ لانا واجب

